رسائل



...ذ ما صفا و دع ما کدر جو اپنے مفید مطلب ہو اوسکے
...اصل کرنے میں تامل نہ کرے یہی امر باعث ترقی علم و فن
...ے اگر کبھی طرح کسی مضمون یا فقرہ پر اعتراض واقعی بلالحاظ
...ب مرکوز خاطر ہو تو دو حرف اصلاح سے بغرض انتباہ
...ا ایسوسی ایشن کو مطلع کرنے میں دریغ نہ فرمایئے
...کہ اس جرنل کا ہنر کل برادران ہم فن کا ہنر متصور
... اور اسکا عیب اونکا عیب اور اسکی وقعت
اونکی وقعت اور اسکا نام اونکا نام ہے۔
یہ رسالہ شیرازہ اوراق اطباہے اور باعث
... حکما فقط

# روئداد

کمیٹی دکن میڈیکل ایسوسی ایشن منعقدہ حسینی باغ لقمان الدولہ
روز پنجشنبہ ۱۹ر جمادے الاول سنہ ۱۳۱۶ ہجری

## اراکین

ڈاکٹر لقمان الدولہ - میر مجلس

ڈاکٹر تعفضل یاب جنگ بہادر۔ ڈاکٹر شاہ میر خاں صاحب۔
ڈاکٹر کریم خاں صاحب۔ ڈاکٹر نائڈو صاحب۔
ڈاکٹر عبدالغنی صاحب۔ ڈاکٹر صفدر علی صاحب۔
ڈاکٹر غلام دستگیر صاحب۔ ڈاکٹر اعتمادالحق صاحب۔
ڈاکٹر قطب الدین صاحب۔ ڈاکٹر محمد علیخاں بہادر۔
ڈاکٹر غلام محی الدین صاحب۔ ڈاکٹر سید عبدالرحمن صاحب۔
ڈاکٹر باقر نواز جنگ بہادر۔ حکیم منورالدین صاحب۔
حکیم مظفرالدین صاحب۔ ڈاکٹر اگھور ناتھ صاحب۔

## اسماے ممبران منیجنگ کمیٹی

ڈاکٹر کریم خاں صاحب۔ ڈاکٹر نائڈو صاحب۔
ڈاکٹر قطب الدین صاحب۔ ڈاکٹر سید عبدالرحمن صاحب۔

۱.۵ بابتہ جمادی الاول

دکن میڈیکل جرنل

ڈاکٹر اعتماد الحق صاحب۔

امورات طے شدہ

جرنل ہردو زبان انگریزی و اُردو میں آئیگا۔

جسمیں علاوہ تجربات حکماے ملکی کے خلاصہ اخبارات ڈاکٹری

ممالک یورپ مثل لانسٹ۔ برٹش میڈیکل جرنل پراکٹشنر

انڈین میڈیکل رکارڈ میڈیکل رجسٹر انڈیا ٹائمس بھی شریک رہینگا

ڈاکٹر اعتماد الحق صاحب میڈیکل رجسٹر انڈ ٹائمس کا انگریزی خلاصہ

اور اوسکا ترجمہ اردو میں کیا کریں گے۔

ڈاکٹر کریم خانصاحب برٹش میڈیکل جرنل کا خلاصہ اور اوسکا ترجمہ اردو

میں کیا کرینگے۔ ڈاکٹر ناڈو صاحب لانسٹ کا انگریزی خلاصہ کرینگے

جسکا ترجمہ اردو لقمان الدولہ کرینگے۔ لقمان الدولہ انڈین میڈیکل رکارڈ

کا خلاصہ اور اوسکا ترجمہ اردو کریں گے۔ تفضل یاب جنگ بہادر

پراکٹشنر کا خلاصہ انگریزی میں اور اوسکا ترجمہ اُردو میں کرینگے

مذکورہ مضامین ہرماہ ہلالی کی ۱۵ تاریخ تک فراہم ہوجائینگے

میٹنگ کمیٹی قواعد و ضوابط کو ترتیب کے لئے میٹنگ میں پیش کرینگے

مجلس بعد اداے شکریہ برخاست ہوئی۔

# تدبیر حفظ صحت

میر محبوب علیخان بہادر نظام الملک آصفجاہ ظل اللہ

از جناب حکیم محمد مظفر الدین صاحب

ہست کلید در گنج حکیم
بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الٰہی شفائے بیماراں و جزائے تیماراں عطا فرما بمحمد خاتم النبیین علیہ الصلوٰۃ والتسلیم و علی آلہ و اصحابہ الطیبین الطاہرین۔ بعد حمد و صلوٰۃ واجب ہے شکر نعمت بفحوائے من لم یشکر الناس لم یشکر اللہ اور نعمت آسایش منحصر ہے عدل و احسان اور صفات حمیدہ سلاطین عالیشان میں الحمد للہ ہم بڑے خوش نصیب ہیں کہ سلطان و ولی نعمت ہمارا آفتاب برج سعادت و اقبال سلیمان اجلال ادام اللہ ملکہ و سلطانہ و افاض علی العالمین برہ و احسانہ رعیت پرور کرم گستر سخن سنج سخنور قدر دان علم و ہنر شجاع عادل کریم دریا دل نیک نیت سکندر ہمت ہے بس ہم سب خیر خواہ اور شکر گزار و خوشحال ہیں اور

دست بدعاے عمر و اقبال ازین قبیل ہے رسم سالگرہ مبارک
میں انواع و اقسام کے جشن تہنیت اور محافل عیش و
عشرت مزین و مرتب ہوتے ہیں سے رکھے ستاروں کی
جبتک خدا بحال گرہ پر مبارک اور ہمایوں ہو شہ کو سالگرہ
دِل چاہتا ہے کہ اِس خوش وقتی میں زبان قلم بھی اپنے
ہمزبان و ہمداستاں ہو۔حسن اتفاق کہ شاہد مدعا
بہزاراں حسن و تمکین جلوۂ ظہور دِکھلایا اِس میدان میں
بمقتضائے نیک اندیشی و ناموری و علوِ ہمت و حسن
سلیقہ ڈاکٹر حاذق فرخندہ خصال شاعر نازک خیال عالی
مناصب حکیم معتمد طبیبِ خاصِ بارگاہِ سلطانی اشرف الحکما
نواب لقمانُ الدولہ بہادر گوے سبقت لے گئے اور
ادائے شکریہ و جشن کا یہ طور ایجاد کیا کہ تجارب اور
فوائد حکمت قدیم و جدید ہر مہینے جمع اور طبع ہوکر عالم
میں شائع ہوا کریں یہ امر بھی بسبب فوائد اور اُسکے
برکات کے نعم البدل ہر جشن کا ہے۔ سبحان اللہ ہر ورق
اس مطبوعہ مطبوع کا گویا دروازہ ہے دارالشفا کا بلکہ ہر
صفحہ نقشہ مجلس اطبا کا ایسے مجموعہ کو کہ قانون شفا اور

مفرح القلوب لکھا ہے اجتماع اقوال فریقین کے سبب سے
مجمع البحرین اور واسطہ منافع مبارک کونین سمجھیں تو بجا
ہے بارک اللہ فیہا الانصاف خیر الاوصاف معزی الیہ
نے کمال عرق ریزی سے اس نسخہ کی ترکیب کی
اور عجیب جوارش ترتیب دی جب تریاق مزاج پکڑیگا
یعنے چندروز میں انتظام واقعی پائیگا تو نتائج تاثیرات
واقعی دکہلائیگا حالاً و مآلاً و افادۃً و استفادۃً عموماً
و خصوصاً قریباً و بعیداً —

واضح ہو کہ لفظ طب کے معنے لغت میں سحر و عادت
و حذاقت اور اصطلاح میں علم باصول ہے کہ اُسکے
وسیلہ سے معلوم کریں احوال بدن انسان کا اور
حفظ صحت حاصلہ اور استرداد صحت زائلہ عمل میں
لائیں اور اشرف العلوم ہونا اسکا بسبب شرف اُسکے
موضوع کے کہ اشرف المخلوق ہے برہان مبرہن اور
ارشاد العلم علمان علم الابدان و علم الادیان میں
تقدم ذکر دلیل روشن ہے کیونکہ صحت موقوف علیہ
عبادت ہے —

اب تدبیر حفظ صحت کہ جزو اول ہے بالاختصار بیان کیجاتی ہے۔ صحیح المزاج کو واجب ہے کہ ستہ ضروریہ یعنے ہوا۔ اکل و شرب۔ خواب و بیداری۔ حرکت و سکون احتباس و استفراغ۔ اعراض نفسانی میں حسب حال طبیعت مع لحاظ فصول ضرور احتیاط رکھے۔ مثلاً محرور المزاج اغذیہ باردہ یا مائل بہ برودت کو اپنے لایق سمجھے اور بالعکس وقس علیہ البواقی۔

یہاں اسباب حفظ صحت سے صرف احکام اکل و شرب بطور اختصار لکھے جاتے ہیں۔

صحیح المزاج کو لازم ہے کہ بے اشتہاے صادق نہ کہاوے اور علامت اشتہاے صادق کی یہ ہے کہ تاخیر میں زیادہ ہوتی جاتی ہے بخلاف اشتہاے کاذب کے کہ اگر صبر کریں خود زائل ہوجاوے اور تشنگی کا بھی یہی حکم ہے۔ اور کہانے میں اسراف یعنے زیادتی نہ کرے کما قال اللہ تعالے کلوا واشربوا ولا تسرفوا تاگنجایش پانی کی معدہ میں باقی رہے کیونکہ جسوقت معدہ ماکول سے ممتلی ہو اور اسپر پانی پیاجاوے اور غذا ہضم کے

وقت میں پہونچی تو لامحالہ مسالک نفس تنگ ہو کے لئے
تنفس اور گرانی معدہ میں اور جمیع اعضا میں اور سستی
طبیعت میں پیدا ہوگی پس اسکی مضرت یہ تو فی الحال
ہے اور بالمآل خصوصاً در صورت دوام کثرت و عادت ماکول
ایک وقت میں ہو یا بدفعات ہو جسکو تداخل کہتے ہیں
موجب زیادتی خواب و بلادت حواس و محدث ہیضہ
و اسہال و سوء مزاج و درد معدہ و تولید ریاح و امراض
مہلکہ ہے ع کہ بسیار خوارست بسیار خوار
اور اجماع اغذیہ مختلفہ بھی مفسد ہضم ہے۔ الحاصل تقلیل طعام
صورت اعتدال سے بھی بہتر ہے۔ خصوصاً ضعیف القوی
و ضعیف الہضم کو اگرچہ موجب ضعف بدن و قوی ہو
لیکن عمل اور اثر اوسکا بتاخیر و تساہل ہوگا۔ اگر بعض امزجہ
میں ہوگا تو مہینوں بلکہ برسوں میں اور بسبب خفت
سبب کے بآسانی جلد علاج پذیر ہو جائیگا۔ بخلاف صورت
اول کے۔۔۔۔

قیصر روم نے خدمت جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ
و آلہ و اصحابہ و سلم میں ایک حکیم کو بہیجا اس غرض سے

کہ وہاں حاضر ہوکر بیماروں کے علاج کی خدمت بجالایا کرے چند مہینے حکیم حاضر رہا مگر کسی بیمار نے علاج رجوع نہ کیا عرض کی کہ میرا رہنا بیکار ہے ارشاد ہوا کہ یہاں کی خلقت بے اشتہا نہیں کھاتی اور تھوڑی سی اشتہا باقی رکھکر کھانا موقوف کرتی ہے۔ اِس سبب سے بیماری کم ہوتی ہے تمہارا رہنا عبث ہے فقط

؎ گر خوری کم زفیل باشی تو ٭ کم خوری جبرئیل باشی تو

فقرائے کاملیں کا ارشاد ہے ایک بھوک ایک پیاس ایک نیند اگر کھاتے وقت میں خیال کیا جائے جب غذا کافی ہوجاتی ہے تو باطن سے اِشارہ سا ہوتا ہے یعنے طبعی اشتہا پوری ہو چکی ایک بھوک سے یہی مراد ہے اسپر اگر بسبب خواہش نفسانی و لذت مطعوم کی کہ مرغوب نفس ہے یا کسیکے پاس خاطر سے ہاتھ کھانے سے نہ کھینچے تو زیادتی ہے۔

اور خواب کا بھی حال ایسا ہی ہے اگر بے سبب بیدار ہوتا ہے تو سمجھے کہ خواب طبعی ہوچکی پھر سو جانا موجب سستی و کسالت ہوتا ہے۔ اور پانی پینا بھی

اگر موافق آداب کے ہو یعنے تین دفعہ میں اور جرعہ میں لحاظ کرے تو سیری طبیعت کی معلوم ہوجاتی ہے بس اسی پر اکتفا مناسب سمجھے۔

حکمائے ذی کمال کا قول ہے جسکو منظور ہو کہ دل انوار حکمت سے معمور ہو اختیار کرے قلت الطعام قلت المنام۔ قلت الکلام۔ قلت القیام فی الخلق۔

انتباہ جسطرح تقلیل طعام کے فوائد ہیں اوسیطرح توفیر طعام کے اور غذا بدفعات کہانے کے بہی ہیں۔ لیکن امر اول مفید مرضی ہے اور مناسب حال اصحا بہی ہے مطلقاً علی الدوام اور ثانی مشروط ہے یعنے بعض اوقات بعض امراض میں توفیر کی ضرورت ہوتی ہے مثل ہزال مفرط اور ضعف قلب و خفقان وغیرہ جو قلت خون سے ہو نہ کہ اصحا کے واسطے کیونکہ اصحا کے لایق اعتدال غذا ہے اور اسکا اعتدال یہی ہے کہ تہوڑی سی اشتہا باقی رہے خصوصاً وہ اشخاص جو آرام طلب و آسایش گزیں ہیں مگر مرتاضین اور محنت کش اگر سیر ہوکے کہائیں تو معاف ہے بلکہ انکو

مناسب اور مستحسن ہوگا بسبب مشقت و ریاضت کہ اسباب تحلیل ہیں

۔ تقلیل غذا بلکہ امساک غذا

بعض امراض میں مثل فالج و لقوہ و حمیات بلغمیہ مائیہ وغیرہا ضرور بلکہ واجب ہے اسی وجہ سے جہاں تقلیل منظور ہوتی ہے غذائے بے روغن بے نمک بدمزہ تجویز کی جاتی ہے تا خود بیمار سے نہ کھائی جاسکے۔ اور امساک غذا کے موقع میں تو موقوف ہی کر دیتے ہیں اور ضرورت پڑے ماء العسل وغیرہ بحسب موقع دیا جاتا ہے۔

## تجربہ

ربو جسے عوام ضیق اور دمہ کہتے ہیں عسر العلاج بلکہ لاعلاج ہے اکثر اس مرض والوں نے جو سن طفلی سے شیخوخت تک باوجود علاجات لایقہ مبتلا تھے تقلیل طعام سے نجات پائی۔ چنانچہ راقم کو سن چہل و دو سالگی میں یہ مرض

لاحق ہوا اور بائیس برس سے زیادہ تر ہا قدرے
کی حالت میں ایک ایک ہفتہ اور زیادہ اس سے بھی
تکیہ سے پیشانی اوٹھانے کا مقدور نتھا اور تسکین وتخفیف
کی مدت اس سے بھی کم اگر تسکین چند روزہ ہوئی تھی
اُس میں بھی دس پانچ قدم کی مشی اور زیادہ کلام کرنا
دشوار تھا زندگی سے دم بتنگ تھا آخر بالہام غیبی
تقلیل طعام اختیار کی اگرچہ غذا پہلے ہی سے کم ہو گئی
تھی اوس کم سے بھی کم کردی گئی۔ چند روز میں نفع کا
معلوم ہونے لگا۔ اور عنایت شافی مطلق عم نوالہ سے
تخمیناً دو مہینے کے بعد استیصال مرض کا ظہور میں آیا
مرض کان لم یکن ہو گیا۔ الحمد للہ زیادہ چودہ سال سے
گزرے باوجود بے احتیاطی و بد پرہیزی کسی موسم اور کسی
حال میں اسکا اثر بھی معلوم نہ ہوا غذا کی تقلیل جب سے اختیار کیگئی
اُسمیں فرق نہیں ہوتا اب یہ امر مثل عادت ہو گیا بے تکلف و بے تکلیف
حاصل ہے طبیعت خود اس پر رہتی ہے [illegible] شناس جی اس [illegible]
[illegible] اور [illegible]
[illegible]

# تعریف صحت

ازجناب حکیم میر نوازش علیصاحب

چونکہ علم طب کا تعلق انسان کی صحت و مرض سے ہے
لہذا میں چند سطریں تعریف میں صحت اور مرض کے
اور اُسکے اقسام میں لکھکر امیدوار ہوں کہ ارباب
بصیرت اسکو پسند فرمائینگے

**تعریف صحت** الصحۃ حالۃٌ للبدن معہا تجری افعالہ علی المجریٰ الطبعی یعنے صحت ایک حالت ہے بدن انسان کے لئے جس سے جاری ہوتے ہیں تمام افعال بدن اوپر مجرائے طبعی کے۔ افعال بدنی تین ہیں ایک طبعی دوسرا حیوانی۔ تیسرا نفسانی۔

پس اسی تعریف سے یہ بات معلوم ہوگئی کہ اگر سلامتی تمام افعال میں موجود ہے تو صحت ہے ورنہ مرض یہی مذہب شیخ کا ہے بخلاف جالینوس کے وہ یہ کہتا ہے کہ اگر تمام افعال میں سلامتی ہے تو صحت ہے اور اگر

میں سلامتی نہیں ہے تو مرض اور اگر بعض میں سلامتی ہے اور بعض میں نہیں ہے تو سالت ثالثہ ہے کہ جو شیخ کی طرف ہے اور قول اسکا معتبر کیونکہ اگر جالینوس کے قول کو مان لیا جائے تو یہ بات ثابت ہوگی کہ جذام اور برص مرض نہیں ہے کیونکہ ان سے تمام افعال بدن میں نقصان نہیں واقع ہوتا بلکہ بعض افعال سلامت ہیں پس یہ باطل ہے کیونکہ جذام اور برص کو تمام اطبانے مرض مان لیا ہے۔ پس اس سے یہ بات ثابت ہوتی کہ اگر بعض افعال میں خلل واقع ہو تب بھی مرض کہلائیگا جمیع افعال میں خلل واقع ہونا ضروری نہیں ہے۔

**تعریف مرض** المرض حالۃ خارجیۃ عن المجری الطبعی معہا ینال افعال الضرر بلا واسطہ یعنے مرض ایک حالت ہے خارج از مجرائے طبعی کہ جس سے افعال کو ضرر پہنچتا ہے بلا واسطہ۔

[illegible] مرض کی تعریف جاننے کے بعد ... [illegible]

**اقسامِ مرض** اطبا نے مرض کو دو قسم پر تقسیم کیا ہے ایک مفرد دوسرا مرکب۔ اور پھر مفرد کی تین قسمیں ہیں یعنے مرض یا تو عضو مفرد کے ساتھ مخصوص ہوگا یا عضو مرکب کے ساتھ ہوگا یا دونوں کے ساتھ مخصوص ہوگا۔ پس اول کو سوء مزاج کہیں گے اور دوم کو مرض الترکیب سوم کو تفرق الاتصال۔

**سوءِ مزاج**۔ سوء مزاج ایسی کیفیت کے حاصل ہونے کو کہتے ہیں کہ جو خارج از اعتدال ہو مزاج عضو میں۔ اور یہ دو قسم پر ہے ایک مادی اور دوسرا ساذج۔ مادی وہ ہے کہ اخلاطِ اربعہ میں سے کسی خِلط کے سبب ہوا ہو۔ بایں طور کہ اوس خلط میں کوئی کیفیت ایسی پیدا ہوجائے کہ وہ مُتکیّف کردے بدن کو ساتھ اوس کیفیت کے عام ازینکہ یہ کیفیت باعفونت ہو یا بلا عفونت جیسا کہ زیادہ ہونا گرمی کا سبب اوسکا وجود صفرا ہے وقس علی ہذا۔ اور ساذج وہ ہے کہ بلا واسطہ خِلط کے ہو جیسا کہ دھوپ میں رہنے سے گرمی آجاوے یا برف میں رہنے سے سردی

**مرض ترکیب**۔ مرض مفرد کی قسم ثانی مرض ترکیب

ہے۔ اِس کی چار صورتیں ہیں۔ ایک مرض خِلقت۔ دوسرا مرض مقدار۔ تیسرا مرض عدد۔ چوتھا مرض وضع۔

**مرض خِلقت** وہ ہے کہ یا تو کِسی عضو کی شکل میں فرق آجاے۔ جیسے کِسی عضو کو سیدھا ہونا تھا وہ ٹیڑھا ہوجاے یا بالعکس یا یہ کہ مجاری تنگ یا کشادہ ہوجائیں۔ یا یہ کہ سطح عضو بگڑجائے یعنے جس عضو کی سطح صاف ہونا چاہیئے وہ خشن ہوجاے مثلاً قصبہٴ ریہ ناہموار ہوجاے یا بالعکس جیسے کہ معدے سے خمل مفقود ہوکر بالکل صاف ہوجاے

**مرض مِقدار** وہ ہے کہ عضو مقدار معین سے بڑہجاے یا گھٹ جاے۔

**مرض عدد** وہ ہے کہ تعداد معین سے کمی یا زیادتی ہوجاے جیسا کہ اونگلیاں چار یا چھ ہوجائیں یا تعداد غیرطبعی ہوجاے جیسے مسّے ہوجاتے ہیں۔

**مرض وضع** وہ ہے کہ عضو اپنے مقام پر نرہے

**تفرق الاتصال** یہ مرض مرضِ مفرد کی تیسری قسم ہے وہ یہ ہے کہ عضو علیحدہ ہوجاے یعنے باہم دِگر جو اعضا مِلے ہوئے ہیں اونکا ملاپ اور جوڑ باقی نرہے۔

**مرض مرکب** وہ ہے کہ امراض مفرد کے ملنے سے ایک مرض پیدا ہو اور اوسکا نام علحدہ رکھا جاے جیسا کہ ورم ایک بثور کہ یہ تین امراض کے ملنے سے پیدا ہوتے ہیں۔ ایک سوء مزاج دوسرا تفرق الاتصال تیسرا زیادتی مقدار کی۔

**انمیں سے** چند مرض ایسے ہیں کہ ایک سے دوسرے کی طرف منتقل ہونا اونکا ممکن ہے جیسے جذام۔ خارش۔ چیچک بخار وبائی۔ بدبودار زخم۔ سِل۔ رمد یعنے آشوب چشم۔ برص آتشک خصوصًا اگر مریض مقام تنگ میں ہو یہ بیماریاں بہت پھیلتی ہیں اسلئے حدیث شریف میں آیا ہی فرو من المجذوم

**اور بعض** امراض وِراثۃً باپ سے کبھی طرف اولاد کے منتقل ہوتے ہیں جیسے کوڑہ۔ نقرس۔ سِل۔ مرگی اُبنہ۔ مالیخولیا۔ دِق۔ جذام۔ بواسیر۔ سنگِ مثانہ و گردہ

## اسبابِ مرض

اسباب مرض کے تین ہیں ایک مادی دوسرا سابق تیسرا واصل۔ سبب بادی وہ ہے کہ نہ خلطی ہو نہ مزاجی اور نہ ترکیبی بلکہ ایک امر خارجی ہو کہ ہواے گرم یا کوئی امر نفسانی جیسا کہ غضب جو سبب دردِ سر اور بخار کا ہو جاتا ہے

دوسرا سبب سابق وہ ہے کہ درمیان اوسکے اور مرض کے
واسطہ ہو جیسا کہ امتلا سبب سابق ہے واسطے بخار عفنی
کے کیونکہ امتلا اور تپ کے درمیان عفونت واسطہ ہوئی ہے
سبب واصل وہ ہے کہ اوسکے اور مرض کے درمیان
کوئی واسطہ نہ ہو جیسا کہ عفونت سبب ہے بخار کا۔

**قاعدہ** جیسا کہ مرض کے تین سبب ہیں اسیطرح صحت
کے بہی تین سبب ہیں جیسا کہ غذائے موافق صحت کے
لئے سبب بادی ہے۔ اور نضج غذا کا صحت کے لئے سبب
سابق ہے۔ اور اعتدال مزاج اور ترکیب سبب واصل

**پس** جب یہ بات معلوم ہوچکی کہ اسباب مرض تین ہیں
اب یہ بات معلوم کرنا چاہیئے کہ اِنسے یہ مرض کیونکر پیدا
ہوتے ہیں۔ اب ہر ایک قسم کے مرض کے ساتھ اُن
اسباب کا بیان کیا جاتا ہے۔ مثلاً

**سوءِ مزاج** اور اس سے امراضِ حار پیدا ہونے کے
۵
پانچ سبب ہیں مطابق قول جالینوس کے۔

اول یہ کہ حرکت معتاد اعتدال سے کیقدر زیادہ کی جاوے
عام ازینکہ شرکت نفسانی ہو جیسا کہ غضب یا بدنی ہو جیسا کہ

ریاضت بہت کرنا - دوم ملاقات حرارت بالفعل جیسا کہ دھوپ اور آتش - سوم ملاقاتِ حرارت بالقوہ جیسا کہ استعمال گرم دواؤنکا کرنا - چہارم بند ہونا مسامات کا - پنجم پیدا ہونا عفونت کا اور اسی سوء مزاج سے امراض بارد پیدا ہونے کے آٹھ سبب ہیں - اول ملاقات برودت بالفعل جیسا کہ ہوائے سرد اور آب سرد - دوم ملاقاتِ برودت بالقوہ جیسا کہ استعمال سرد دواؤنکا - سوم غذا میں بہت کمی کردینا یعنے جب غذا میں کمی ہوگی تو رطوبت تحلیل شدہ کا بدل کم اور اِس سبب سے رطوبت کم ہوجاویگی اور جب رطوبت کم ہوگی تو حرارت غریزی بھی کم ہوگی جیسا کہ روغن کی کمی چراغ کو فنا کرتی ہے یا اینکہ حرارت خود غذا موجود نہ ہونے کے سبب سے رطوبت کو تحلیل کرے گی اور پھر آخر خود بھی فنا ہوجائیگی - چہارم غذا میں بہت افراط کردینا کیونکہ اِس حالت میں حرارت ہضم سے عاجز ہوجائیگی اور برودت کو غلبہ ہوگا - پنجم بہت کثیف ہونا مسام کا - اِس صورت میں بھی حرارت گھٹ گھٹکر کم ہوجائیگی اور برودت کو غلبہ ہوگا اگرچہ بند ہونا مسام کا

بالذات حرارت کو بڑھاتا ہے مگر بالعرض برودت کو زیادہ کرتا ہے
ششم حرکت مفرط یعنی حرکت عادت سے بہت بڑھجاوے
اِس سے بھی حرارت غریزی تحلیل ہوکر برودت پیدا ہوگی
ہفتم بالکل سکون اختیار کرلینا یعنی حرکت کو بالکل ترک کردینا
اس سے بھی برودت بڑھجاوے گی اور حرارت گھٹ جائے گی
ہشتم مسام کا بہت کھلجانا یعنی جب کھلجاوینگے تو حرارت زیادہ
خارج ہوگی اور برودت کو غلبہ ہوگا۔
اور اِسی سوء مزاج میں امراضِ یابس پیدا ہونے کے تین
سبب ہیں۔ اول ملاقات یابس بالفعل جیساکہ آتش یا ریگ
میں دفن ہونا۔ دوم ملاقات یابس بالقوہ مثل اینکہ یابس
دواؤں کا استعمال کیا جاوے۔ سوم کمی غذا کی یعنی جب غذا
کم ہوگی تو رطوبت تحلیل شدہ کا بدل کم پہنچیگا اور جب رطوبت
کم ہوگی تو یبوست کو غلبہ ہوگا۔
اور امراض رطب کے بھی چار سبب ہیں اول ملاقات رطب
بالفعل مثل آب وہوا دوم ملاقات رطب بالقوہ مثل استعمال
ادویہ رطب سوم بہت کھانا چہارم حرکت کو کم کردینا۔
**سبب مرض ترکیب** مرض ترکیب کی قسم اول

**مرض خِلقت** ہے چونکہ اقسام مرض ترکیب کی کیفیت اوپر بیان ہوچکی اب بیان اوسکے اسباب کا بیان کیا جاتا ہے منجملہ مرض خلقت ایک **فساد شکل** ہے سبب اوسکا یا تو پیدایشی ہوگا پس اسکی دو صورتیں ہیں ایک تو قصور قوتِ مصورہ کا کہ ہر ایک جزو منی کو صورت عضو نہ دے سکے یا قصور مغیرہ کا اس طور پر کہ منی میں عورت اور مرد کی تصرف نہ کر سکے ۔ دوسرے یہ کہ مادے میں کمی یا زیادتی ہو جاے یا پتلا یا گاڑہا ہو جاے **اور** اگر فساد شکل پیدایشی نہ ہو تو اوسکی بہی دو صورتیں ہیں یا تو مرض ہوگا جیسے جذام یا مرض نہ ہوگا بلکہ عرض ہوگا یعنے پیدا ہونے کے وقت تو تی عضو بگڑ جاے یا بعد پیدا ہونے کے کپڑے میں لپیٹنے سے یا کوئی چوٹ لگنے سے عضو کی شکل بگڑ جاے یا اینکہ اعضا سخت ہونے سے پہلے حرکت کیجاے ۔

مرض ترکیب **مجاری کا کشادہ ہونا** ہے سبب اسکا یا ضعف ماسکہ ہے یا حرکت قویہ ہے قوت دافعہ کی یا استعمال ادویہ مفتحہ کا جیسے عاقر قرحا وغیرہ یا استعمال دواے مرخی کا جیسے لاوں وغیرہ **اور** اسباب تنگی مجاری اس کے

برعکس خیال کرلینا چاہیئے۔ اسباب سُدّے کے یہ ہیں کوئی
شئی مجاری میں آجاے یا راستہ بند ہو جاے بسبب کسی زخم
بھر جانے کے یا بسبب ورم کے یا بسبب شدت قوت ماسکہ کی۔
**اسباب** سطح عضو کے بگڑجانے کے مثلاً اوّل خشونت
سبب اوسکا داخلی ہوگا جیسا کہ مادۂ حار یا خارجی ہوگا جیسا
کہ دخاں و غبار۔ دوم ملاست یعنے نرم اور صاف ہوجانا۔
سبب اسکا بہی یا داخلی ہوگا جیسا کہ بسبب خلط لزج کے۔
یا خارجی ہوگا جیسا قیروطی یعنے موم روغن وغیرہ ملنے سے۔
**سبب زیادتی مقدار و عدد** یہ مرض ترکیب کی
دوسری اور تیسری قسم ہے۔ معلوم کرنا چاہیئے کہ زیادتی بسبب
مادّے کی ہوتی ہے پس وہ مادۂ زائد یا نیک ہوگا یعنے مادۂ
زائد ایسی چیز پیدا کریگا کہ مثل اوسکا بدن میں موجود ہو جیسے
زیادہ موٹا انگلی کا یا وہ مادہ زائد بد ہوگا یعنے ایسی چیز پیدا
کریگا کہ مثل اوسکا بدن میں موجود نہو جیسے مسّے وغیرہ پیدا
ہوجائیں۔ یا زیادہ مقدار کی بسبب شدت قوت جاذبہ کے
ہوگی یعنے مادّے کو زیادہ کہینچے۔ **اسباب** نقصان
مقدار و عدد بہی یا پیدایشی ہونگے جیسے کمی مادّے کیا یا خطای

قوت مصوّرہ یا نقصان اسباب خارجی کے سبب سے ہوگا۔ جیسے عضو کا جلنا یا قطع ہونا **سبب فساد وضع** یہ مرض ترکیب کی چوتھی قسم ہے اور یہ مرض یا بسبب نزدیک ہونے ایک عضو کے دوسرے عضو سے یا بسبب دور ہونے کے واقع ہوگا اور یہ دونوں باتیں چہ سبب سے ہونگی یا مادہ کھینچنے والا ہوگا یا ڈھیلا کرنے والا یا اثر زخم کا یا خشک ہونا خلط کا یا سخت ہونا خلط کا یا حرکت مفرط **اسباب تفرق الاتصال** یہ مرض مفرد کی تیسری قسم ہے پس سبب تفرق یا داخلی ہوگا مثل مادۂ اکّال جیسا کہ جذام میں یا مادہ سوزندہ ہو جو کہ عضو پر غالب آجاے جیسا کہ اسہال کبدی میں بعض اجزاے جگر متفرق ہوکر براہ دست نکلتے ہیں مادے کی حدت کی سبب سے۔ یا مادہ کاٹنے والا ہو جیسا کہ تشقق ہوجاتا ہے یا بسبب امتلا کے جیسا کہ فتق میں بسبب امتلائے ریح کے اسیطرح ہر خلط کے امتلا سے ہو سکتا ہے۔

یا تفرق بسبب امر خارجی کے ہوگا جیسا کہ کاٹنا جلنا وغیرہ

راقم کمترین

سید نوازش علی طبیب سند یافتہ سرکار عالی

# تجربات

از جناب حکیم اسحاق علی صاحب

**لقوہ** ایک لہسن کی پوتی صبح و شام کہلانا۔ ایک ہفتہ میں اِس ترکیب سے مرض تازہ دفع ہو جاتا ہے

**کزاز** ماءالقرع آدہ پاؤ کی خوراک سے شروع کرنا اگر فائدہ نہ ہو تو پھر ایک چھٹانک بڑہا دینا بعد پاؤ سیر کی خوراک تک بھی پہنچا سکتے ہیں۔ اِسکے سوا پانچ تولہ اسبغول کا لعاب برف میں سرد کرکے دینا بھی مفید ہے

**ایضاً** ایک ہاتہ اور ایک پاؤں کا فالج جس میں حس و حرکت بالکل موقوف ہو اور حواس درست رہیں بات اشاروں سے مرچ سبز کا چابنا اِسقدر کہ جس سے بیس پچیس تولہ لعاب منہ سے نکلے بعدہ مریض کو گرم کپڑا اوڑہا دینا اور اجوان کا بخور اِسقدر دینا کہ پسینہ نکل آوے اِسکے بعد اسگند ناگوری دارچینی ثعلب مصری کا مرکب سفوف یک پیالہ چاء میں آمیز کرکے اِستعمال کرایا جاوے۔ اسکے بعد منضج دیگر مسہل دینا چاہئیے

## تجربات حکیم اسحاق علیصاحب

رعاف بار بار ہوا کرے تو بغل کے بال موچنے سے اوکھڑوانا اصلاح کے وقت۔ (اڈیٹوریل ریمارک ملاحظہ ہو)

**ایضاً** اگر کسیکو درد پہلو ہو اور بدون فصد کے کم نہوا کرے جب ایسی حالت میں مریض کی یہ نوبت پہنچ جائے کہ دو تولہ خون لینے سے بھی غش آتا رہے تو دو تولہ شربت لیموں پانی میں ڈالکر ایک گھنٹہ قبل فصد لینے کے نوش کرے اگر خون زیادہ بھی نکلیگا تو غش نہ آئیگا۔

× یہ خیال کس اصول پر پیدا ہوا

**استسقا** خربزہ کے موسم میں روزانہ ایک قاش سے شروع کرتے ہوے فصل تمام ہونے تک ہر روز ایک قاش بڑھاتے رہنا۔

× کونسی قسم کا استسقا

# ہیجین یعنی حفظِ صحت کا عام بیان

از جناب ڈاکٹر غلام دستگیر صاحب

صفائی آب و ہوا و ماکولات و مشروبات و اہتمام نوم و یقظہ و بول و براز اور طرز تعمیر مکانات و بیت الخلا وغیرہ صفائی شہر۔ یہ تدابیر انسان کو ہر طرح کے حوادث سے بچانے کے لئے کافی سمجھی گئی ہیں مگر بعض اضداد ایسے ہیں کہ ان قوانین کو توڑتے ہیں بڑے بڑے حکما میں ہنوز اسکے مباحثے پیش ہیں (۱) مثلاً وہ غلیظ و سمی ہوا جسکو ملیریا کہتے ہیں جو مرطوب کیچڑ کی جگہوں میں تنگ جھوپڑوں میں گزران کرنے والے بڑے بڑے سن کے ہر زمانہ میں دیکھے گئے ہیں۔ حکما اسکو مقتضائے عادت سمجھتے ہیں (۲) اکثر برہنہ تن غربا ہر موسم میں تندرست پائے گئے ان بے احتیاطی میں ان لوگوں کی صحت ذی احتیاط سے کہیں بڑھی ہوئی نظر آئی نہ سردی سے

اِنکو کھانسی زکام ہوتا ہے نہ تمازت آفتاب سے دماغی امراض پیدا ہوتے ہیں۔ یہی اصول رسالہ کے گھوڑونکی بھی قایم رکھے گئے۔

(۳) خراب غذا کے کھانے والے اور غلیظ پانی کے پینے والے بھی علیٰ ہذا القیاس تندرستی میں مثل بہائم کی عمر بسر کرتے ہیں۔

(۴) فاقہ کش یا بہت کھانے والے اور زیادہ جاگنے والے یا بہت سونے والے بھی عمر طبعی کو پہنچتے دیکھے۔

عوام الناس کا قول یہ ہے کہ انتظام صفائی کے نہ ہونیکی زمانہ میں وبا اور طاعون سے لوگ مبتلا نہیں ہوتی تھی بخلاف اسکے اِس زمانہ صفائی میں اِن بلاؤں سے نجات بمشکل ہے بقول شخصے ع سہل مرنا ہوگیا دشوار جینا ہوگیا

بعض حکما کا قیاس ہے کہ ناصاف مقامات میں جو حشرات کہ پیدا ہوتے ہیں بہت سے امراض کے تخم اور کیڑوںکو کھا جاتے ہیں جس سے امراض ترقی کرنے نہیں پاتی الحاصل بعض موقعوں میں صفائی پر ناصفائی کو ترجیح ہے اور بعض میں بخلاف اسکے۔ معقول دلائل سے

صفائی کو غلبہ حاصل ہے۔

ڈاکٹر ارنسٹ ہارٹ صاحب متوفی جو چند سال قبل ازیں وارد دکن ہوئے تھے ڈاکٹر لاری صاحب کے بنگلہ میں بہت دیر تک مکہ معظمہ (زاد اللہ شرفاً و تعظیماً) میں اِس وبائی مرض پھیلنے کی نسبت اونکے میرے بہت کچھ سوال و جواب رہے جو آیندہ کے مضمون میں طبع کرائے جاینگے۔

اہتمام صحتِ ابدان جیسا کہ حکما کے ہاتہ میں ہے ایسا ہی انتظام حفاظتِ ادیان حکام شریعت کے ہاتہ ہے۔

الحاصل اپنے برادر اطبا کی خدمت میں التماس کیجاتی ہے کہ اصول حفظان صحت کے قانون کے بندوبست سے مخلوق خدا کے جسم و جانکا بچاؤ جب ہی ہو سکتا ہے کہ ظل سبحانی خلیفۂ وقت پیروی قانون اہتمام رہنے کریں۔ چونکہ انتظام شاہی اپنے ملک کے بندگان خدا کی حفاظت کیلئے مثل راعی کے گلہ بان ہے۔ اصول مذکورۃ الصدر کے علاوہ رعایا کو اسکی جان و مال کی حفاظت سے مطمئن رکھنا جس سے وہ لوگ بیفکری کے ساتہ اپنی خواب و بیداری اکل و شرب میں عمر کو بسر کرتے اور صحت سے رہتے ہیں

علی ہذا القیاس اہتمام درندگی بھی حفظ صحت میں بمصداق قتل الموذی قبل الایذا داخل سمجھا جائیگا

چہ جائیکہ بفضلہ مہلک درندتک زیر پنجہ صید افگنی ہے فقط

# کھانسی اور تشنج دانت نکلنے کے زمانہ میں

از ڈاکٹر نائیڈو صاحب

ایک لڑکی اٹھارہ مہینے کی جسکا عصبی مزاج تھا باقی ہر طرح سے صحیح و تندرست تھی مگر چھ مہینے سے تشنجی دوروں کی شکایت سے مبتلا تھی اور آخر چار مہینے سے اوسکو کھانسی بھی ہوگئی تھی لڑکی کی ماںکا یہ بیان تھا کہ ہر کھانسی کے دورہ کے ساتھ اِس بچی کو تشنج کا بھی دورہ شامل رہتا ہے جسوقت اوسکا دورہ میرے روبرو ہوا وہ صِرف ایک ردی صورت کھانسی کی تھی پہلے رونا شروع ہوا جسمیں تھوڑے تھوڑے وقفہ سے زور سے کھانسی آتی تھی جو کالی کھانسی کے بالکل مشابہ تھی اور بعد کھانسی کے گھرہ اور دیر تک دم لینا ہوتا تھا کہ بچی کا چہرہ نیلا ہوجاتا تھا اور ہاتھ پاؤں مڑجاتے تھے اور آنکھ کی پتلی کھلجاتی تھی آخرکار وہ لڑکی بے ہوش ہوجاتی تھی کھانسی کے بعد ہوپ یا قی نہیں ہوتی تھی اور کوئی اصل صورت تشنج کی ظاہر نہ تھی یہ

دورہ کم وبیش شدید بعض اوقات ایک ایک دن میں تین
بار اور کبھی ایک ہفتہ میں ایک ہی مرتبہ اوٹھا کرتا تھا۔
پہلے ہی مذکور ہوچکا ہے کہ وہ لڑکی عصبی خلقت اور مزاج
کی تھی اوسمیں کوئی علامت دماغ یا نخاع کے مبتلا ہونیکے
نہ تھی سوائے اسکے آواز اور حرکات کی قوت میں تساہل
ہوگیا تھا ریکٹس اسٹرومَا یا سیفلس کے علامات اوسمیں
پائے نہ گئے اور کرم کش ادویات کے بار بار دینے سے
یہ ثابت ہوا کہ اوسکے پیٹ میں کیچوے نہ تھے۔
ہر طرحکے مسکن ادویات استعمال کئے گئے مگر بے سود
رہے ضرور ہوا کہ مسوڑوں اور دانتوںپر توجہ کیجاے
پیشتر ایک دو مرتبہ مسوڑے کھولدئے گئے تھے جبکہ اوسکو
پہلی مرتبہ دیکھا گیا اوسکے مسوڑے سخت تھے فقط اوپر کے
چار نیچے کے دو سامنے کے دانت نکلے ہوے تھے۔
بار بار مسوڑے چیرنے سے اور کم خوراک میں ایوڈیڈ
اور برومیڈ آف پٹاسیم کے استعمال سے کھانسی کم ہوگئی
اور دَورے بند ہوگئے۔
اِس بیمار سے کم ازکم دو امور اہم واضح ہوتے ہیں۔

اول کسی سبب کے دور کرنے کے لئے استقلال ضرور ہے اگرچہ اس صورت میں حکیم پر اعتبار بیمار کے والدین کا کم ہوجاتا ہے مگر ہمیں چاہیئے کہ مسوڑوں میں برابر نشتر لگاتی جائیں اور سنٹونین کا استعمال یہاںتک جاری رکھیں کہ ہمکو یقین ہوجائے کہ اب اسکی کچھہ ضرورت نہیں۔

دوم ہمکو اس امر میں پوری احتیاط رکھنی چاہیئے کہ ہم اونکے والدین کے الفاظ اصطلاحات اور نیم حکیمی بیانات پر سوچے سمجھے اعتبار نہ کریں چاہے وہ کیسے ہی عقیل و ہوشیار ہوں مگر ناواقف ہیں خصوصاً بچی کی والدہ کی زبان پر فٹس یعنی دورہ کا استعمال بہت غلط طور پر ہوتا ہے بایں وجہ کہ وہ اپنی بچی کی حالت دیکھکر بیقرار رہتی ہے اوس بچی کے دورہ کی حالت میں بچشم خود دیکھنے سے پہلے صرف ماں کے بیان پر اس طبیب کا پورا خیال ہوگیا تھا کہ اوسکو دورہ کی شکایت ہے مگر آنکھوں سے دیکھے بعد اور کامل تشخیص کے بعد یہ ظاہر ہوا کہ لڑکی کا مزاج عصبی تھا اور دانتوں کے ہرج سے مزاج میں ضد ہوگئی تھی کہ وہ بشدت گریہ و زاری کرکے کھانسی پیدا کرلیتی تھی

اور شدت سے کہانسنے سے دم رُکنے کی کیفیت پیدا ہوجاتی تھی۔

میں اس امر سے اِنکار نہیں کرتا کہ دانت نکلنے میں جو درد وغیرہ کہ ہوتا ہے اوسکے ہمدردی سے یہی کنولشن یعنے تشنج پیدا ہوجاتا ہے لیکن اِس خاص مریض میں نہ تو کنولشن کے دورے تھے اور نہ کالی کہانسی در حقیقت سوائے مرض ڈسپپینہ کے بڑہی ہوئی حالت کے جیسا کہ اکثر بدمزاج بچوں میں چیختے چیختے نیلے ہوجاتے ہیں عموماً پایا جاتا ہے اور کوئی شکایت نہ تھی۔

ڈاکٹر نائڈو

# تجربات

حکیم محمد عبدالحفیظ صاحب ماموڑ دواخانہ تعلقہ نارائن پیٹھ ضلع محبوب نگر

## ڈیکاکشن آف نیم بارک ۔ ہم اثر کونین

حکمائے قدیم دفع بخار کے لئے نیم کی چھال کے جوشاندہ کو پسند کرتے ہیں اور اس زمانہ کے ڈاکٹر بھی اسکی تاثیر کو مانتے ہیں مگر اسوقت کونین کا ہرجا و ہر زماں میسر ہونا اور اسقدر اوسکی ارزانی اسکے نعم البدل ادویات پر توجہ نہیں دلاتی مگر احتیاطاً اطمینان بخش نعم البدل کونین کا نیم کی چھال اگر مدنظر رہے تو بعید از مصلحت نہوگا۔

خوراک نیم کی چھال کے جوشاندے کی ایک اونس بڑے آدمی کیلئے اور آدہ اونس بارہ برس کے لڑکے کے لئے ملیریس فیور میں مفید پایا گیا اور حال کے تجربہ سے بہی اسکا اثر ہم پلہ کونین کا دیکھا گیا ۔

(۲) اکثر کونین کی پچکاری پوست میں بے احتیاطی سے مارنے سے کزاز ہوجاتا ہے اسلئے قانوناً اسکی امتناع کا اطبا کو

حکم نافذ ہوگیا ملیریس بخار تیں جس وقت کہ بخار گوشت
ہوتی ہے اور مریض اوس سے بے ہوش ہوجاتا ہے
اور دوا کھانے پینے کا اوس میں ہوش نہیں رہتا
ایسے موقع میں دوا کا اثر جیسا پچکاری سے سفید ہو-
ویسا پینے سے نہ ہوگا پس احتیاط سے پچکاری کا عمل
پوست میں کیا جاوے تو کچھ مضایقہ نہیں چنانچہ اکثر مریض
اس طبیب کے تجربہ سے اِسی ترکیب سے مذکور حالت
سے بچتے نظر آئے -

(۳) جہاں ملیریہ کثرت سے ہو اور اکثر لوگ اس میں مبتلا
ہوتے رہیں علاوہ بخارات کے اگر وہاں پیچش میں بھی
مریض مبتلا ہوں تو سواے معمولی علاج پیچش مثل اپکیا
کونیہ وغیرہ کے جب تک کہ کونین کا اِستعمال نہ کیا جائے
اس مرض سے نجات نہیں پا سکتا - بنابریں اکثر ملیریہ
بھرے مقاموں کے پیچشی مریض ہمراہ اپکیاک کونین
کے استعمال سے جانبر ہوے - خلاصہ یہ کہ ملیریس
دسنٹری میں فقط اپکیاک دینے سے کچھ فائدہ نہیں
ہوتا جبتک کونین نہ دیجاوے - محمد عبدالرحیم

# قدیم و جدید علاج ذیابیطوس شکری

از جناب ڈاکٹر اعتماد الحق صاحب اسسٹنٹ سرجن
نواب سر آسمانجاہ بہادر مرحوم و سول سرجن دواخانہ
سلطان شاہی

ذیابیطوس شکری (سکرین ڈایابیٹز) کا قدیم اور جدید علاج

اس بیماریکا علاج غذا۔ ہائی جینک (متعلق حفظ صحت) اور دوا سے کیا جاتا ہے۔ اول غذا کا بندوبست نہایت ضروری ہے اور یہی تدبیر ہے جس سے مرض کے رکنے کی امید ہوسکتی ہے۔ گریپ شوگر (شکر انگوری) معمولی شکر اور وہ شکر جو چقندر سے تیار کیجاتی ہے (مگر ہمارے ملک میں یہ بہت ہی کم یا بالکل نابود ہے) اور سب قسم کی وہ چیزیں جنمیں اشارچ موجود ہے بالکل ترک کردینا چاہئے کیونکہ اس قسم کی غذا سے اسکو ترقی ہوتی ہے اگر شروع مرض میں اسطرح جب پرہیز کیا جاتا ہے تو مرض اکثر رکجاتا ہے اور جگر کا فعل درست ہوجاتا ہے۔ انگریزی ضرب المثل ہے کہ جو آدمی دنیا میں جینا چاہتے ہیں انکو

غذا کا بندوبست کرنا چاہیئے۔

شیر بص - دودھ کی غذا کے لئے ۱۸۶۶ء میں ڈاکٹر اسکاٹ ڈنکن صاحب نے راے دی تھی کہ یہی ذیابیطس کا علاج ہے اور اس سے گلاکوسیریا کی پیدایش کم ہوجاتی ہے اور بعض ڈاکٹر اسکم ملک (وہ دودھ جس سے کریم نکال لیا جاتا ہے) کی زیادہ تعریف کرتے ہیں اور اسکم ملک کا پینا بہتر سمجھتے ہیں۔ دودھ کس مقدار میں دینا چاہیئے اس میں اپنی راے ناظرین کے لئے پیش کرتا ہوں۔ میرا قاعدہ تو یہ ہے کہ دو دو گھنٹہ کے فاصلہ سے چار چار چھٹانک دودھ پلاتا ہوں دن کے سات یا آٹھ بجے سے شروع کرتا ہوں اور رات کے آٹھ بجے موقوف کرادیتا ہوں اور جب یہ مقدار مریض کو ہضم ہونے لگتی ہے تو اسکو بتدریج بڑھاتا جاتا ہوں یہانتک کہ مقدار شیر دن میں تین سیر تک ہوجاوے جوانوں کی زندگی کے لئے یہ مقدار تھوڑی ریاضت کے ساتھ کافی ہوتی ہے ڈاکٹر جیمس ٹیسن صاحب ایک بیمار کا حال تحریر کرتے ہیں کہ (۱۴) پائینٹ تک (قریب نو سیر) روزانہ پلاتا تھا اور اب وہ بالکل توانا ہے۔ دودھ کو ٹھنڈا نہیں

پلانا چاہیئے خصوصاً جبکہ زیادہ مقدار میں پلایا جاوے دودھ
کی حرارت معدہ کی حرارت کے برابر ہونی چاہیئے تاکہ ہضم
میں قصور واقع نہ ہو اسکم ملک بہ نسبت دوسرے شیر کے
جلد ہضم ہوتا ہے اور جس دودھ میں پپ سین ملایا جاوے
تو اور بھی جلد ہضم ہوتا ہے اور جب پپ سین کے ہمراہ
دودھ دیا جاوے تو خواہ کسی قسم کا بھی دودھ ہو استعمال کر سکتے
ہیں کیونکہ دودھ کا جز کیثرین اس ترکیب سے تحلیل ہو جاتا ہے
پنکریاٹین ٹیبلائڈ پپ سین سے بھی زیادہ فائدہ مند ہے۔
ترکیب جسکی یہ ہے کہ ایک شیشہ جسمیں ہوا سیر آسکے (کوارٹ بائل)
۵ گرین کا ایک ٹیبلائڈ پنکریاٹین کا اور ۱۵ گرین بائی کاربونٹ
آف سوڈا اور دو تولہ آب سرد شیشہ میں ڈالکر ہلاویں بعد ازاں
دس چھٹانک دودھ سرد ملاکر ۴۵ منٹ تک گرم پانی کی بھاپ
پر جوش دیکر اتار کر استعمال میں لاویں اس ترکیب سے
تمام کیثرین پپ ٹون میں بدل جاتا ہے گوشت ہر قسم کا
اور ہر ایک جز بجز جگر کے مچھلی انڈا کریم مسکہ کاہو پالک
بیتھی کا ساگ (بھاجی) سرکہ مرچ نمک کافی چاء کوکو
ہمراہ دودھ کے بلا شکر کے سوڈا واٹر اور سب قسم کے جشمکا

پانی (مائینرل واٹر) گوبھی کرم کلہ کدو یہ سب چیزیں کھا سکتے ہیں۔ اور ان چیزوں کو بالکل ترک کر دینا چاہیئے جیسے آلو اروی بھینڈی چقندر گاجر مولی شلجم باقلا۔ اور سب قسم کی دال چاول گندم چنا وغیرہ اور اگر شیرینی کو استعمال کرنا چاہیں تو گلاسیرین اور سیکرین دے سکتے ہیں۔ امریکہ میں ایک قسم کا آٹا تیار کیا جاتا ہے اُسکی روٹی بھی دینا اچھا ہے۔ ولایت میں بسکٹ وغیرہ بھی اس بیماری کے لیئے تیار کیئے جاتے ہیں۔

علاج دوم متعلق حفظ صحت

بیمار کو ہوادار مکان میں رہنا چاہیئے اور زیادہ دیر تک وہاں سونا چاہیئے جہاں تازہ ہوا کی آمد و رفت اچھی طرح ہو غسل کرنا بھی اچھا ہے لیکن سرد پانی سے بچنا چاہیئے اور بارش میں بھی بھیگنا نہ چاہیئے کیونکہ جگر پر سردی پہنچنے سے شکر کی پیدایش زیادہ ہوجاتی ہے سرما میں گرم پانی یا ترکی حمام میں غسل کرنا بہتر ہے گرما میں جسم کی حرارت کے برابر گرم پانی ہونا چاہیئے اور ہمیشہ وقت غسل دو اونس کاربونیٹ آف سوڈا پانی میں ملا دینا چاہیئے بعض نمکین چشموں کے پانی سے غسل کرنا نہایت مفید ہے

کی بیماری میں مفید ہوتا ہے لباس صاف موسم سرما میں زیادہ گرم اور گرما میں کم گرم لباس پہنا چاہیئے -

غذا کا بندوبست اور اسکم ملک جملہ ادویہ سے بہتر ہے جب اس ترکیب سے فائدہ نہ ہو تو دوا سے علاج کرنا چاہیئے،

سوم دوا سے علاج (کوڈینا)

کوڈینا - ڈاکٹر پادی صاحب اوپیم اور مارفیا سے زیادہ مفید بتاتے ہیں یہ اکثر ڈاکٹر استعمال بھی کرتے ہیں اور یہ بیان کرتے ہیں کہ نارکاٹک اثر اسکا بالکل نہیں ہوتا۔ ڈاکٹر فاسٹر ڈاکٹر ایچ - ڈاکٹر برنٹن ڈاکٹر شنگ لین ڈاکٹر کیوا فائی ڈاکٹر اسمن ڈاکٹر فلنٹ وغیرہ اس کے اثر کی تعریف کرتے ہیں اس دوا کو گولی یا عرق کے طور پر دینا چاہیئے ½ گرین دن میں تین مرتبہ اول شروع کرنا چاہیئے ½ گرین روزانہ اسکی مقدار زیادہ کرنی چاہیئے جبتک کہ شکر مفقود ہوجاوے یا دوا کا اثر ہویدا ہوجاوے یا نیند زیادہ ہوجاوے اور انکی یہ بھی رائے ہے کہ اسکو بڑھا کر ۳۰ گرین تک دن میں دیا کریں لیکن میں نے اپنے بیماروں کو ۱۰ گرین سے زیادہ نہیں دیا اور جب کبھی دیا ہے تو غنودگی از حد ہوگئی۔

ڈاکٹر کیوافانی صاحب دِنمیں تین مرتبہ ۱۵- ۱۵ گرین کی خوراک دینے کی رائے دیتے ہیں۔

اوپیم اور مارفیا

ڈاکٹر ایٹس نے اول افیون کو استعمال کیا ہے جب کوڈیا نہ مِل سکے تو مارفیا دیتے ہیں لیکن اِس سے قبض اور دوسرے تکالیف ترقی پذیر ہوجاتے ہیں پروفیسر ڈاکٹر وُڈ فلاڈلفیا کے افیون کو دوسری دواؤں سے بہتر سمجھتے ہیں طبیعت اِس کی عادی نہو اِس لئے کسی دوسری دوا کے ساتہ ملاکر دیتے ہیں مثلاً اپیکا کیوآنا ٹار ٹار ایمٹک تاکہ اِسکی خاصیت بدل جائے اور وہ اثر بہی قائم رہے اور جلد پر بہی پسینہ آور اثر پیدا ہو۔ ½ گرین افیون اور اسی مقدار میں اپیکا کیوانہ یا ⅙ گرین ٹارٹار ایمٹک یا اِس مقدار سے کم ہرچہہ یا آٹھہ گھنٹے کے فاصلہ سے دینا چاہیئے بعض دفعہ ۱۰ گرین سے ۲۰ گرین تک پلوس اپیکاک کمپونڈ سونے کے وقت دینا بہتر ہوتا ہے لندن کے ڈاکٹر میگ گریگر نے ایک بیمار کو افیون ۶۰ گرین اور دوسرے کو ۹۰ گرین ۲۴ گھنٹے میں دی ہے کہتے ہیں کہ میں نے عجیب اثر شکر اور پیشاب کے کم

کرنے میں پایا ہے لیکن یہ کبھی نہیں ہوا کہ کوئی بیمار بالکل اچھا ہوگیا ہو اور اخباروں میں جو مضمون ولایت میں طبع ہوئے ہیں سب کی رائے ہے کہ ویسو موٹو سنٹر میں جو خراش ہوتی ہے وہ افیون سے کم ہوجاتی ہے جسکا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ شکر اور پیشاب کی مقدار کم ہوجاتی ہے ۔

آرگٹ

کوڈیا کے بعد آرگٹ ہے اسکا فزیالوجیکل اثر خون کی نالیوں کے عضلاتی ریشوں پر یہ ہوتا ہے کہ اونکو سکیڑ دیتے ہیں اور یہ زیادہ قابل اعتبار نہیں ہے ۔ اس کا لیکوئڈ اکسٹراکٹ ½ ڈرام سے شروع کرکے ایک ڈرام تک دنمیں تین چار مرتبہ دیسکتے ہیں اور بعض کی رائے ہے کہ نصف اونس فی خوراک چار مرتبہ تک روزانہ دیں اسکا انجکشن بھی کرتے ہیں ۔

برومائیڈ آف پوٹاسیم

یہ دوا قدیم سے ڈایابیٹز میں دیجاتی ہے امریکہ کے ڈاکٹر اسکو فائدہ مند نہیں سمجھتے ۔ اب حال میں فرانس کے ڈاکٹر اسکی از سرنو بہت تعریف کرتے ہیں اور جبکہ میڈلا اُبلا نگیٹا کے شرکت سے ذیابیطوس پیدا ہوجاتا ہے تب فائدہ کرتا ہے

برومائیڈ آف آرسنک

ڈاکٹر فرانک فورٹ ۱/۲۰ گرین دن میں تین مرتبہ فی خوراک دینے کی سفارش کرتے ہیں اور اسکی مقدار کو یہانتک بڑہانا چاہیئے کہ ۱/۴ گرین یا ۱/۵ گرین تمام دن میں دیسکیں دونوں ادویہ ٹانک اور سڈیٹو ہیں ضرور مفید ہونگے میں نے ابہی تک اسکو استعمال نہیں کیا۔

آرسنک

خالص کی بہی چند اخباروں میں تعریف کی گئی ہے اور اس سے بہی فائدہ ہوتا ہے اور میں نے بہی چند مریضوں میں ہمراہ فولاد اور اسٹرکنیا کے دیا ہے اور بہت فائدہ ہوا۔

اسٹرکنیا اوپیکس وایکا

ڈاکٹر ساکو دسکی کا بیان ہے کہ جگر میں اس سے شکر کی پیدایش کم ہوجاتی ہے اور اسی اصول پر اسکا استعمال کیا گیا ہے ڈاکٹر لیوبی ۱/۲ گرین دن میں تین مرتبہ دینے سے فائدہ بیان کرتے ہیں۔

اسٹرکنیا اور نکس وامیکا

بطور ٹانک کے اس مرض میں بہت ہی استعمال کیا جاتا ہے تنہا یا ہمراہ ایرن اور آرسنک کے اسکے قرص جو تیار کئے جاتے ہیں زیادہ مستعمل ہیں۔ فاسفورک ایسڈ ہمراہ سولیوشن (عرق) مع اجزاء بالا ہی مفید ہے میرے بہی چند بیمار اس کے استعمال سے سنبھل گئے۔

فاسفیٹ

مختلف قسم کے ملاکر دینے سے زیادہ فائدہ ہوتا ہے سیرپ
فاسفیٹ کمپونڈ۔ فلاڈلفیا کا کیمکل فوڈ۔ اسی قسم کا کوئی کمپ
دینے کے لئے امریکہ کے ڈاکٹر تاکید کرتے ہیں میں بھی یہ
قرص جسکا نسخہ ہدیۂ ناظرین ہے اکثر استعمال کرتا ہوں۔

نسخہ

کیلسیائی فاسفیٹ ۳/۸ گرین پوٹاسی فاسفیٹ ۱/۸ گرین
مگنشیا فاسفیٹ ۱/۸ گرین فرائی فاسفیٹ ۱/۴ گرین
اسڈ فا۔ فارک ا منم کونین ہیڈ۔ وکلورس ۱/۸ گرین
اسٹرکنیا ۱/۲۴۴ گرین فی قرص میں موجود ہے۔

ائیوڈائیڈ آف پوٹاسیم بھی اس مرض میں مفید ثابت
ہوا خصوصاً جبکہ آتشک کے ہمراہ ہو۔ ڈاکٹر سگین کے تجربہ
سے ظاہر ہے کہ ۲۰ قطرے سے ۴۰ قطرے تک ٹنکچر
آف ایوڈین روزانہ دینے سے شکر نابود ہوگئی ہے لیکن
چند روز اسکے موقوف رکھنے سے شکر پھر آنے لگتی ہے
مرکیوری کے مرکبات سے بھی جب آتشک کے ہمراہ ڈایابیٹز
ہو مفید ہے۔
لک تک اسڈ ڈاکٹر کیان ٹی بی صاحب نے شکر کی خاصیت
بدل دینے کے لئے قیاس کرکے رائے دی ہے کہ حالت

صحت میں بھی چونکہ شکر کو جگر لک ٹک اسڈ میں بدلدیتا ہے تو اسکے دینے سے جگر کے فعل کی کمی پوری ہوجاویگی ڈاکٹر سنوڈر کی بھی یہ رائے ہے لیکن بیماروں کا بیان ہے کہ اسکے استعمال سے جسم کا وزن بڑھجاتا ہے اور طاقت بھی زیادہ ہوجاتی ہے مگر یہ تنہا شکر کو کم نہیں کرتا البتہ غذا کا کافی بندوبست ہو تو ضرور فائدہ ہوتا ہے ۷۵ گرین سے ۱۵۰ گرین تک لک ٹک اسڈ ۱۰ اونس پانی میں ملاکر ہرروز دینے کے لئے ڈاکٹر کیان ٹی نی صاحب سفارش کرتے ہیں - اگر یہ زیادہ مقدار میں دیا جاوے تو وجع مفاصل اور اسہال بھی ہوجاتا ہے بعد از ترک پھر شکر پیدا ہونے لگتی ہے ڈاکٹر سینیا ٹوبر اشارہ کرتے ہیں کہ لک ٹک اسڈ کے ساتھ صابون ملاکر گولی بناکر کھانا چاہیئے اور یہ بھی تحریر کرتے ہیں کہ اولیک اسڈ پالمیٹک اسڈ اسٹرک اسڈ اور بیوٹرک اسڈ بھی لک ٹک اسڈ کی طرح مفید ہیں -

کاڈلیورائل جبکہ بیمار زیادہ کمزور اور لاغر ہوجاوے تو ضرور دینا چاہیئے اور چونکہ ذیابیطوس کے بیمار کی یہ غذا بھی ہے اور جب سل کی بیماری مشترک ہو تو ضرور دینا چاہیئے -

ایوڈو فارم کا بھی زمانۂ دراز سے اِستعمال جاری ہے اور ۱۸۹۲ء میں ڈاکٹر مول اسکاٹ اسکے اِستعمال پر زور دیتے ہیں صاحب موصوف نے پانچ بیماروں کو ایک گرین سے دو گرین اکسٹراکٹ آف لکٹوکیریم کیومرن کے ہمراہ مِلاکر دیا ہے (کیومرن ⅛ ایوڈو فارم کی بو رفع کرنے کو مِلایا جاتا ہے) اونکا نسخہ یہ ہے کہ (ایوڈو فارم ۱۵ گرین۔ اکسٹراکٹ آف لکٹوکیریم ۱۵ گرین۔ کیومرن ½ ۱ گرین۔ اِسکی بیس گولیاں) اِس سے ایک بیمار کی شکر (۱۲ یوم) میں۔ دوئم کی چھ ماہ میں۔ تیسرے کی تین ماہ میں۔ چوتھے اور پانچویں کی چار ماہ میں نابود ہوگئی ہے۔

میں نے چار سال میں قریب نو بیماروں کے حسب نسخۂ بالا اُنکو دیا ہے اور اکثر فائدہ ہوا ہے۔ ایوڈو فارم۔ آیرن کونین۔ اوپیم۔ حسب مقدار مناسب مِلاکر ہر چار گھنٹہ کو ایک ایک گولی کھلا دیتا ہوں۔ شکر۔ پیشاب اور پیاس اِس سے کم ہوجاتی ہے۔ البتہ بعض دفعہ جلد پر خارش ہونے لگتی ہے اور بھوک بھی کم ہوجاتی ہے۔

اٹالیہ کے ڈاکٹر اِسکو اکثر اِستعمال کرتے ہیں اور پندرہ

گرین سے ۳۰ گرین تک روزانہ دیتے ہیں۔ مگر ہندوستان میں اس مقدار سے میرے نزدیک نقصان کے سوا فائدہ نہ ہوگا کیونکہ بعض دفعہ ۲ گرین دینے سے بھی نقصان ہوا ہے اس لئے کم مقدار ہی میں مفید ہے

الکلی کھار دوائیں بھی خون سے شکر کو نابود کر دیتی ہیں۔ ترشی اور چربی کی خاصیت کو بدل ڈالتی ہیں۔ اور جلد کا فعل بھی قدرتی حالت پر کر دیتی ہیں۔ ڈاکٹر ہاوی صاحب نے پوٹاسیم کاربونٹ کے استعمال سے عمدہ نتیجہ حاصل کیا ہے اور ۱۰ گرین سے ۱۵ گرین بلکہ ۲۰ گرین تک ہمراہ اسپرٹ امونیا آرومٹک کے دیتے تھے۔ سوڈا بائی کاربونیٹ بہ نسبت پوٹاسیم کم تسلی بخش ہے پوٹاسی ایسیٹاس اور اور پوٹاسیم سائیٹرٹ اور روسیل سالٹ سے بھی زیادہ فائدہ ہوتا ہے انکو ۴ ڈرام سے ایک اونس تک دن میں دے سکتے ہیں۔

جرمن کے ڈاکٹر کہار دواؤں کی لمبی چوڑی تعریفیں کرتے ہیں۔ نائیٹریٹ آف یورینیم کو پانس وینیا کے ایک ڈاکٹر ایک گرین دن میں تین مرتبہ دینے کی سفارش کرتے ہیں

اور تین گرین تک دینے کی رائے دیتے ہیں۔ اسکو بھی بطور عرق یا گولی کے اِستعمال کرنا چاہیئے۔ اگر عرق کے طور پر استعمال کریں تو چند قطرے شورہ کے تیزاب کے مِلالیں۔ میں نے بھی اپنے بیماروں میں اِسکا اِستعمال کیا ہے کبھی کبھی فائدہ ہوتا ہے اور بعض دفعہ کچھ بھی نہیں امریکہ کے ڈاکٹر ڈورتی صاحب کہار دواؤنکا ایک عرق بناکر دیتے ہیں جس میں سوڈا کاربونیٹ گلاسیرین ٹنکچر کارڈمم کمپونڈ اور پانی شامل کرتے ہیں۔ سوڈا فاسفیٹ اسڈ سیلے سیلک۔ سوڈا سیلے سیلک بھی اِس میں مفید ہیں۔ ڈایابیٹک نیورالجیا۔ سوڈا سیلے سیلک سے کم ہوجاتی ہے ڈایابیٹک کوما میں سوڈا بائی کاربونیٹ مفید ہے۔

پیاس کے لئے امریکہ کا ڈایابیٹک پوڈر ایک ہی روز میں پیاس کو کم کردیتا ہے۔ کریم آف ٹارٹار بھی پیاس کے کم کرنے میں مفید ہے۔ ویلرین کے استعمال سے پیشاب اور پیاس دونو کم ہوجاتے ہیں۔

ڈایافورٹیک (پسینہ آور ادویہ) دوسرا طریقہ علاج کا یہی ہے کہ جہانتک ممکن ہو پسینہ پیدا ہونے کے فعل کو بڑہانا

چاہییے - فلالین یا برش سے جلد کو ملنا یا گرم پانی کا غسل یا گرم پانی کی بھاپ جسم پر پہونچادیں یا پسینہ آور ادویہ استعمال کریں بعض دفعہ کاربونٹ آف امونیا بھی استعمال کیا جاتا ہے اور نمکین ادویہ جیسے سائیٹریٹ آف پوٹاش اور اسپرٹ آف امونیا پوٹاسی نیٹرس دیتے ہیں - بطور قابضات کا منو-کیٹکو-کرامیریا - ایلم سلفٹ آف ایرن - سلفٹ آف زنک - سلفٹ آف کاپر - اور اسیٹیٹ آف لڈ - پیشاب کم کرنے کے لئے دیتے ہیں - ڈاکٹر ڈمبیکس صاحب کیالسی فا ہڈ آف ایلم اور اکسٹراکٹ - بالٹن مساوی وزن میں دیتے ہیں ادویہ مند-جہ بھی استعمال کئے جاتے ہیں - اسڈ کا-بالک کوکین بریور کمپریسڈ ایسٹ - ڈایا سیٹس جمبول پوٹاسی پرمنگی نیٹ - پراوکسائیڈ آف ہیڈروجن اوزنیک ایتھر - انٹی پیرین - کونین کے مرکبات ویلرین آف کونین - جبرانڈی - پیلوکارپین بلاڈونا ہایوسیوسس - امونیاکلورئیڈیا ایرن ڈائیلائیسڈ - ان علاجات سے اکثر تو بیماری رک جاتی ہے - لیکن آخر موت بھی اسی بیماری سے لاحق

ہوتی ہے ۔ امریکہ سے جو قرص ذیا بیطوس میرے پاس
آتے ہیں اونسے بلا پرہیز کے فائدہ ہوتا ہے ۔
میرے ایک بیمار کو جسے دم بھر بلا پانی پیئے تسکین
نہ ہوتی تھی اور دو دو منٹ فاصلہ سے پیشاب کرتا تھا
اِنہیں قرصوں کے اِستعمال سے بالکل تندرست و توانا
ہوگیا چونکہ وہ ایک عہدہ دار ہیں اونکو ہمیشہ دَورہ
کرنا پڑتا ہے وہ اپنے ایک خط میں تحریر کرتے ہیں
کہ میں آپ کا شکریہ ادا کرتا ہون صرف قرص کا ہی باعث
ہے کہ مین اب تک دنیا کی سیر کر رہا ہوں اور مدت سے
مجھے اولاد نہ ہوتی تہی اب بعد علاج فرزند نرینہ پیدا
ہوا ۔ پیشاب اور پیاس اب دونوں اصلی حالت پر ہیں ۔

اعتماد الحق
سول سرجن سلطان شاہی ڈسپنسری حیدرآباد دکن

# تیزاب مرکب ڈسپپشیہ و کالرہ میں

از جناب ڈاکٹر شاہ میر خانصاحب

ضعف معدہ ایک ایسا مرض ہے جس سے اکثر انسان کم و بیش مبتلا ہوتے ہیں جسکے مختصر علامات یہ ہیں۔
غذا سے نفرت کھانے کے بعد گرانی نفخ شکم۔ کبھی بودار ڈکاریں سوزش سینہ منہ میں پانی آنا کبھی قبض کبھی اسہال ہاتہ پاؤں ٹھنڈے کمزوری لاغری کاہلی اور طبیعت دماغی محنت سے عاری زبان میلی آنکھوں میں اندہیری انیمیہ اور بعض وقت ڈسپپٹک ملنکولیہ اور پالپٹیشن وغیرہ کی سب صورتیں موجود رہتی ہیں اور مرض کالرہ کے علامات جو ان سے بھی زیادہ مشہور ہیں اوسکے بیان کی حاجت نہیں لہذا نسخہ ہذا یعنے نیٹر کرسٹل —— ایک پونڈ سلفٹ آف ایرن — ایک پونڈ الم نصف پونڈ ۔ سلفیٹ آف کاپر — ایک ڈرام ۔ حسب ترکیب مشہورہ اس کا تیزاب حاصل کرلینا جو قریب دو اونس کے مقدار میں دستیاب ہوتا ہے

ڈسپیپ شنیہ میں صبح و شام فی خوراک چار سے دس قطرہ تک
تا اصلاح معدہ جسکے لئے اکثر تین یا چار ہفتوں کی مدت
کافی ہے جاری رکھنا اور کالرا میں پانچ منم سے دس منم تک
فی خوراک ہر گھنٹہ کو حسب شدت مرض استعمال بہت مفید
ہوتا ہے اس سے بہ نسبت دیگر ادویہ کے متلی قے جلد
دفع ہوتی تشنگی تشنج بہت کم حرارت و کرب بہت خفیف
تولید ریزشات بھی بہت جلد اور تسکین طبیعت بھی زیادہ
اس سے یہ سب نفع حاصل ہوتے ہیں۔

## اڈی ٹیرل ریمارک

بر مضمون ڈاکٹر شاہ میر خاں از لقمان الدولہ

نسخہ متذکرہ بالا ایک مکسچر ہے جبکہ مقطر ہوتا ہے تو پہلے
سلفیورک اسڈ تقطیر پاتا ہے اور یہ اسڈ نیٹر پر عمل کرکے
نیٹرک اسڈ اور بائی سلفیٹ آف پٹاش بناتا ہے
اس لئے مقطر شدہ شے مجموعہ ہے سلفیورک اسڈ اور

نیٹرک اسڈ کا جبکو نیٹرو سلفیورک اسڈ کہیں تو بجا ہے اور جو دُرد کہ رہجائیگا وہ سلفیٹ اور بائی سلفیٹ آف پٹاش اور آکسیڈ آف ایرن اور آکسیڈ آف کاپر اور آکسیڈ آف الی منم اور سوائے اِس کے جو جو اجزا کہ کم وبیش تقطیر میں شریک ہوے ہیں اِس لئے خالص سلفیورک اسڈ اور نیٹرک اسڈ باہم ملاکر استعمال کیا جاے تو غالباً مذکور مقطر شدہ تیزاب کے ہم تاثیر وعمل ہوگا۔ اور اِس قدر دِقت اِس کے حاصل کرنے میں نہ ہوگی۔

# علاج کرانک سس ٹائی سس

تجربۂ ڈاکٹر محمد اسحاق صاحب

نسخہ

وینیم انٹی مونی ــــ ایک ڈرام ٹنکچر بلاڈانہ ــــ ۳۰ قطرہ
ٹنکچر کلوروفام کمپونڈ ۳۰ قطرہ انفیوزن آف بکو ۶ اونس
خوراک ایک اونس دن میں تین بار۔ وقت ضرورت
لکواڈ اکسٹراکٹ آف پریرا ایک ڈرام نسخۂ اولی میں
شریک کرنا مناسب ہے۔ دردکم کرنیکو پچکاری حسب نسخۂ ذیل دیجائے
مارفیہ ہیڈرو کلوروس ۲ گرین پانی دو اونس
اور مقعد میں اوپیم سپاڑی ٹوری رکھی گئی۔
اگر سست ہو تو لکوڈ اکسٹراکٹ آف پریرا ایک ڈرام
نسخۂ اولی میں شریک کرنا مناسب ہے۔

محمد اسحاق

# کاسہ سر کے قعر اوسط کے قاعدکی شکست کا میاب علاج

از ڈاکٹر عبد الحسین صاحب سیول سرجن افضل گنج ہاسپٹل

س س عمر (۳۵) سالہ بتاریخ ۵ . اگست ۱۸۹۸ء اسپتال میں داخل ہوا۔

اظہار کیفیت جب کہ وہ گھوڑے پر سوار تہا باگ ہاتہ سے چھوٹ گئی گھوڑا مطلق العناں ہوکر بھاگا مریض زمین پر گرکر چار منٹ تک بے ہوش رہا اوسکے بعد رفتہ رفتہ ہوش میں آگیا اور اسپتال میں لایا گیا ـ

حالت موجودہ سطح جسم سرد اور چپکتی ہوئی۔ نبض کمزور مضطر اور تنفس بالائی اور آہ سرد کانوں سے خون آمیز ریزش جاری تہی۔ انٹرپیرائٹل ری جن میں ایک زخم تہا۔ مردمک بے ترتیب۔ پیشانی میں درد تہا۔ ناک سی منھ سے اور کھانسی میں خون آتا تھا۔ کنپٹیوں میں درد کی شدت تہی چلبنے اور نگلنے میں دقت ہوتی تھی۔ مریض بیقرار تھا پیشاب قلیل المقدار اور رنگین زیادہ اجابت صاف اشتہا کم اور زبان میلی تھی۔

علاج مریض کو برابر نصف گرین ٹار ٹار ایمٹیک ایک اونس

پانی میں ہر صبح کو دیا گیا اوسکا زخم اینٹی سپٹک طور سے
دہویا جاتا تہا۔ جب اوسنے بائیں کان کے نیچے درد کی شکایت
کی تو گرم پانی کی پچکاری کیجاتی تہی۔ (۱۰ اور ۱۱ر) تاریخ کو
مریض کو کسیقدر قبض رہا اِسوجہ سے اوسکو کیالومیل دیا گیا
پہلے ہفتہ میں مریض کے بائیں کان کے پیچہے اور بائیں
جبڑے میں درد رہا لیکن ۱۴ر تاریخ کو درد بند ہوگیا اور
اوسکے بعد پہر نہیں ہوا۔ اسپتال میں داخل ہونے کے بعد
اوسکو ۱۶ر تاریخ کو پہلی مرتبہ اچہی طرح نیند آئی تہی۔
مریض ۱۹ر تاریخ کو اسپتال سے روانہ کردیا گیا۔
اسپتال میں داخل ہونے کے پہلے سے بارہ روز تک سوائے
بے خوابی اور بائیں کان اور جبڑے میں درد کی شکایت کے
مریض کی حالت اچہی رہی اوسکی حرارت قریب قریب
یکساں ہی رہی جیسا کہ نقشہ سے ظاہر ہوگا جو ذیل میں
مرقوم ہے۔

نام ـــــ س ـ . ۳۵ سال . مرض قاعدہ کاسۂ سر کے درمیانی گہراؤ کا انکسار نتیجہ آرام ہوگیا

| تاریخ اگست ۱۸۹۵ء | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| روز بیماری | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | | | | | | |

| سنٹی گریڈ | فارن ہائٹ | نبض | تنفس |
|---|---|---|---|
| | ۱۰۷ | | |
| | ۱۰۶ | ۱۶۰ | ۱۰۰ |
| ۴۰ | ۱۰۵ | ۱۴۰ | ۹۰ |
| | ۱۰۴ | ۱۲۰ | ۸۰ |
| ۳۹ | ۱۰۳ | ۱۰۰ | ۷۰ |
| | ۱۰۲ | ۹۰ | ۶۰ |
| ۳۸ | ۱۰۱ | ۸۰ | ۵۰ |
| | ۱۰۰ | ۷۰ | ۴۰ |
| ۳۷ | ۹۹ | ۶۰ | ۳۰ |
| | ۹۸ | ۵۰ | ۲۰ |
| ۳۶ | ۹۷ | ۴۰ | ۱۰ |
| | ۹۶ | | |

پیشاب

دست

علاج

کیفیت

ذیابیٹک کوما یعنے سرسام ذیابیطوس کا کامیاب علاج سلیئن ٹرانسفیوژن سے جسکے چار ہفتوں کے بعد بھی بیمار کی صحت کی ترقی ۔

از ڈاکٹر ٹامس آلیور ۔ ایم ۔ اے ۔ ایم ۔ ڈی وغیرہ

ماخوذہ لانسٹ

وہ سرسامی جو ذیابیطوس سے مبتلا ہوتے ہیں اور اونکا علاج سلین ٹرانسفیوژن سے کیاگیا وہ اِس حدتک سمجھاگیا کہ تہوڑی دیر کے واسطے اِس عمل سے چند ساعت تک بیمار کو ہوش میں لاسکتے ہیں مگر پہر وہ بےہوش ہوجاتا ہے اور دوسری سلین پچکاری اوسوقت دیجاے تو مریض مکرر ہشیار نہیں ہوتا اگرچہ اِس امر میں حکما کا کثیر تجربہ ہوچکا ہے جسکا نتیجہ حسب مذکور ہی رہا مگر ایک بیمار کا کیس جو مندرجہ ذیل ہے اوسکے نوٹ سے ظاہر ہوگا کہ ایک غیر معمولی تجربہ ہے کہ علاج کے بعد سے دم تحریر تک چوبیس روز کا زمانہ منقضی ہوا مریض کے ہوش و حواس درست رہے ۔

۲۵ ۔ جون ۱۸۹۸ء کو ایک بیمار تیس سالہ نیوکیاسٹل اپان ٹین

انفرمری مین داخل ہوا اور میرے زیر نگرانی رہا جو آٹھ
مہینے سے مرض ذیابیطوس میں مبتلا تھا نو مہینے کے پیشتر
بہت پیاس ہونے سے پانی بہت پیا کرتا تھا اور اکثر اوقات
ایک ہی وقت میں تین بڑے بڑے بوتل بھرکر بھر بھر
پی جاتا تھا متعدد اوقات پیاس کے دفع کرنے اور نیند
سے بیدار ہونے کی وجہ سے اوسکے آرام میں فرق آجاتا
تھا آٹھ مہینے کا عرصہ ہوا کہ روز بروز کمزور ہونے سے اپنے
کاروبار سے دست بردار ہوگیا اِسکے قبل گیارہ ہفتہ تک
اوسکو قبض رہا اور مسہل سے کچھہ فائدہ نہ ہوتا تھا جب
پیشاب زیادہ آتا تھا اوسکو پیاس بھی زیادہ ہوتی تھی اور
وزن اوسکا چار اسٹون یعنی اٹھائیس سیر کم ہوگیا بیمار
کی خاندانی حالت میں کوئی بات قابل لحاظ نہ تھی۔ پانچ
سال کے پیشتر اوسکو پلوریسی یعنے ذات الجنب اور اوسکے
بعد اوسکو دو مرتبہ انفلوئنزا بھی ہوا تھا یہ قوی اور تندرست
آدمی معلوم ہوتا تھا اگرچہ اوسکا وزن کم ہوگیا تھا مگر جسیم
معلوم ہوتا تھا پوست خشک رنگ لیموں کا سا زبان خشک
اور سفید میل سے بھری ہوئی اوسکے سلیوا یعنی لعاب

وہین اسڈ یعنے ترش تہا جسمیں سلفو سیانک اسڈ موجود
نہ تہا اوسکے رانوںپر چند دہبے تہے جو چند ماہ کے پیشتر بثور
ہوجانے کے بعد خشک ہوگئے تہے نی جرک موجود نہ تہا
ششش اور قلب اچہی حالت میں تہے پیٹ کے پوست کا
رنگ مانند ناس کے تہا جگر کا فعل سست تہا ۔
جو غذا کہ ذیابیطس کے مریض کو دیا کرتے ہیں اوسکے علاوہ
کوڈیہ کا بہی استعمال جاری رکہا گیا بیمار کی ترقی مذکور ترکیب
عمل سے خاطرخواہ رہی ۔
۱۲ار جولائی کے دوپہر کو اسپتال سے رخصت ہوکر ریل پر
بیٹہکر مکان کو گیا جو ۱۳ یا ۱۴ میل کے فاصلہ پر واقع تہا
لیکن اوسی شام کو اسپتال میں بیہوشی کی حالت میں واپس
لایا گیا معلوم ہوا کہ وہ اسٹیشن کو اچہی حالت میں پہنچا
تہا مگر ریلوے ٹرین میں بیہوش پایا گیا ۔
ڈاکٹر راول ہوز فریشن نے اوس بیمار کو پہچانکر اوسکو بیہوشی کی
حالت میں دیکہکر ۲ ½ ارٹہائی پائینٹ سلوشن سیدہے میڈین بیاسلک
وین میں یعنے کورید باسلیق میں پچکاری کیا اور اوسکو
ایک جلاب دیا نسخہ سلین سلوشن یہ تہا کلورئیڈ آف سوڈیم

یعنے نمک خوردنی ایک ڈرام جوش دیکر مقطر کیا ہوا گرم پانی ایک پائینٹ جسکی حرارت فارن ہیٹ کی (۱۱۲) درجہ تک تھی پچکاری کرتے وقت بیمار کو اسقدر ہوش آیا کہ وہ درد کی شکایت کرنے لگا ٹرانسفیوژن کے قبل اوسکی نبض ایک منٹ میں (۴۵) تھی ٹرانسفیوژن کے بعد پھر تبدیج اوسکو جو ہوش آتا گیا وہ قایم رہا اِس عمل کے تین روز بعد تک پیشاب بہت کم کرتا تھا جو روزانہ اکیس اونس ہوتا تھا در عوض (۲۰۰) اونس کے جو پہلے ہوا کرتا تھا جس وقت کہ وہ پہلے اسپتال میں موجود تھا افسوس ہے کہ بیہوشی کے وقت کے پیشاب کا امتحان نہیں کیا گیا مگر دوسرے دِن کا قارورہ جب دیکھا گیا تو اوس میں البیومن اور اسٹبون نہیں پایا گیا اگرچہ اوسمیں شکر موجود تھی اِسوقت قارورہ کا مقدار روزانہ (۱۹۰) اونس تک بڑہ گیا ۔

۱۵ار جولائی کو ہاتہ پر کا پوست معمول سے زیادہ پھیکے رنگ کا تھا نبض (۵۲) اور دبینے کے قابل تھی زبان خشک لعاب دہن ترش آنکہ کی پتلی کسیقدر پھیلی ہوئی ۔

۱۵ جولائی کو قارورہ ترش اور اسپسی فک گراوٹی ۱۰۲۵
اور اوسمیں شکر موجود تہی لیکن البیومن اسٹیون نہ تہا
۱۸ء جولائی کو بیمار نے ہاتہ کی سنداہٹ کی شکایت
بیان کی اگرچہ تہوڑی بےحسی پائی گئی بائیں ہاتہ سے سیدہے
ہاتہ کی کلائی کے اکسٹن سار مسلس کا فالج ہوگیا تہا جسکو
رسٹ ڈراپ کہتے ہیں۔
چونکہ ایک عرصہ تک بعد ٹرانسفیوژن کے بیمار کو ہوش
درست رہا اس لئے یہ کیس قابل توجہ ہے اس طریقہ
علاج سے نہ صرف مریض کو مرض سے نجات دلانا متصور
ہے بلکہ اوس بیہوشی سے اوسکو ہشیار کرنے سے اوسکے
دنیاوی معاملہ کے انتظام کے لئے نصیحت و وصیت کا موقع دینا
میں افسوس کرتا ہوں کہ بیمار اسپتال کو چھوڑجانے کے
دو روز قبل ہی سے اوسکے پیشاب کا امتحان نہیں کیا گیا
چونکہ اکثر دیکھا گیا ہے کہ ڈیابیٹک کوما کے شروع ہونے
کے پہلے بیمار پیشاب بہت کم کرنا شروع کرتا ہے اور پہلے
کے نسبت اوسکے پیشاب میں البیومن موجود رہتا ہے
بعض وقت پیشاب بالکل موقوف ہوجاتا ہے اس سامی

حالت میں اگر سلائی کر کے پیشاب نکالیں تو چند ڈرام سے زیادہ نہ نکلیگا۔
اور امتحان کرنیسے اس پیشاب میں آلبیومن اور شکر دونوں پائے جاتے ہیں
جسوقت کہ پہلے نرس نے خبر دی تھی کہ گزشتہ چوبیس گھنٹوں میں بلکہ
اس سی بھی زیادہ بیمار پیشاب نہیں کیا۔
اگرچہ میں اِس بات کا منکر نہیں ہوں کہ ڈیابیٹک کوما کا سبب اسٹونیمیہ ہے
جو خون میں ڈی اسٹیک اسڈ کے وجود سی ہوتا ہی مگر نتیجہ ہے ایک قسم
کے ٹاکسیمیہ کا ایریمیہ بھی ایک بڑا سبب ہی۔
ایک بیمار کے پیشاب میں آلبیومن شکر اور اسٹیون پایا گیا مگر اوسکے خون میں
اسٹیون یا اوسکے متعلق خبریں نہ تھیں یہ امر اسٹونیمیہ اور ڈیابیٹک
کوما کے متعلق قابل توجہ ہے۔
اِس مضمون کے ختم کرنے کے قبل ایک اور قابل توجہ امر کی طرف
توجہ دلاتا ہوں کہ کوکین کا اثر ذیابیطس کے قبض پر غالب آتا
ہے جہاں مسہل بیکار ہوتا ہے اوسوقت اگر کوکین مختصر خوراکوں
میں دیا جاوے مثلاً ½ گرین دو یا تین مرتبہ ہر روز تو
ناطاقتی دور ہوگی اور جسم میں قوت پیدا ہوگی اور قبض
رفع ہوگا فقط

ڈاکٹر ٹامس آلیور۔ ایم۔ اے۔ ایم۔ ڈی وغیرہ

# نقشہ

## ولادت و ممات علاقہ صفائی چادر گھاٹ حیدرآباد دکن

ماخوذ از جریدہ اعلامیہ سرکار عالی

| تاریخ ماہ و سنہ | ولادت | | ممات | |
|---|---|---|---|---|
| | مرد | عورت | مرد | عورت |
| من ابتدائے غرۂ ربیع الثانی سنہ ۱۳۱۶ ف لغایۃ ۷ ماہ مذکور | ۱۶ | ۹ | ۱۳ | ۱۳ |
| من ابتدائے ۸ ربیع الثانی سنہ الیہ لغایۃ ۱۵ ر مذکور | ۱۴ | ۱۵ | ۱۲ | ۸ |
| من ابتدائے ۱۶ ر ر لغایۃ ۲۲ ر مذکور | ۲۱ | ۲۱ | ۲۱ | ۱۶ |
| من ابتدائے ۲۳ ر ر ر آخر ماہ مذکور | ۱۷ | ۱۴ | ۱۸ | ۱۶ |
| میزان | ۶۸ | ۵۹ | ۶۴ | ۵۳ |

# نقشہ

## اوسط پیمایش بارش ممالک محروسہ سرکار عالی

ماخوذ از جریدہ اعلامیہ سرکار عالی

| از ۲۹ ربیع الاول تا ۲۱ ربیع الثانی ۱۳۱۶ھ | انچ | حصہ |
|---|---|---|
| ۲۹ ربیع الاول ۱۳۱۶ھ | ۱۷ | ۷۸ |
| ۷ ربیع الثانی ۱۳۱۶ھ | ۱۸ | ۲۹ |
| ۱۴ " " | ۱۹ | ۳۸ |
| ۲۱ " " | ۲۱ | ۸۴ |

# رخصت تبادلہ حکما

ماخوذ از جریدۂ اعلامیہ سرکار عالی

۸ ار ربیع الثانی ۱۳۱۶ہجری مطابق ۳۰ مہر ۱۳۰۷ فصلی

رخصت خاص حکیم محمد عبدالرحمن صاحب ماموره دواخانۂ بیرون بلده مدتی یک ونیم ماه منظور ہوچکی ہے اونکے ایام رخصت میں اونکا کام حکیم سید محی الدین صاحب ماموره دواخانۂ بودہن جو فی الحال بلده مین رخصت پر موجود ہیں اوراونکی رخصت محصلہ بتاریخ ۱۸ مہر ۱۳۰۷ف تمام ہوتی ہے بطور منصرم اجرا کرینگے - حکیم رخصت یاب اپنی تنخواه اصلی دواخانہ بیرون بلده کی جائداد سے - اور حکیم منصرم اپنی تنخواه اصلی گنجایش دواخانہ بودہن سے پائینگے -

اور دواخانہ بودہن کا کام اوسیطرح چلے گا جیسا کہ بزمانۂ رخصت محی الدین صاحب چلتا تہا -

۱۸ ار ربیع الثانی ۱۳۱۶ھ مطابق ۳۰ مہر ۱۳۰۷ف

رخصت خاص مدتی دوماه مطلوبہ حکیم کرساجی دادا بہائی ماموره دواخانہ کہم مٹ بابتہ ۱۵ شہریور ۱۳۰۷ف سے منظور کی گئی

۲۷ ربیع الثانی ۱۳۱۶ آ مطابق ۹ آبان ۱۳۰۸ ف
رخصت خانگی یک و نیم ماہ خواستہ حکیم محمد اسمعیل ماموره دواخانہ
بانسواڑہ ۱۴ شہریور ۱۳۰۸ ف سے ۲۸ مہر ۱۳۰۸ ف تک منظور کی گئی

۱۸ جمادی الاول ۱۳۱۶ آ مطابق ۱۸ آبان ۱۳۰۸ ف
رخصت خاص یک ماہ خواستہ حکیم کرساسپ جی دادا بھائی
ماموره دوا خانۂ کھم مٹ ۱۵ آبان ۱۳۰۸ ف سے ۱۵ آذر
۱۳۰۸ ف تک منظور کی گئی ۔

۔ جمادے الاول سنہ ۱۳۱۶ ہجری

| جمعہ | شنبہ | یکشنبہ | دوشنبہ | سہ شنبہ | چہارشنبہ | پنجشنبہ | جمعہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ |
| ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ |
| ۲۳ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۸ | ۲۹ | ۳۰ |
| 〃 | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 |
| ۲۸٫۳۳۱ | ۲۸٫۳۲۷ | ۲۸٫۳۸۸ | ۲۸٫۳۷۵ | ۲۸٫۴۰۰ | ۲۸٫۴۲۵ | . | ۲۸٫۳ |
| ۲۸٫۲۰۸ | ۲۸٫۲۴۷ | ۲۸٫۲۵۹ | ۲۸٫۲۴۶ | ۲۸٫۲۷۱ | ۲۸٫۲۹۶ | . | ۲۸٫۲۱۹ |
| ۷۹٫۵ | ۸۰٫۵ | ۸۰٫۵ | ۸۰٫۰ | ۸۰٫۰ | ۸۰٫۰ | . | ۸۱٫۰ |
| ۸۰٫۰ | ۸۱٫۰ | ۸۱٫۰ | ۸۱٫۰ | ۸۰٫۵ | ۸۰٫۵ | . | ۸۱٫۵ |
| ۷۵٫۰ | ۷۵٫۵ | ۷۵٫۵ | ۷۵٫۰ | ۷۵٫۰ | ۷۵٫۰ | . | ۷۶٫۵ |
| ۵٫۰ | ۵٫۵ | ۵٫۵ | ۶٫۰ | ۵٫۵ | ۵٫۵ | . | ۳٫۵ |
| ۸۰٫ | ۸۱٫۰ | ۸۱٫۰ | ۸۱٫۰ | ۸۱٫۰ | ۸۱٫۵ | . | ۸۱٫۵ |
| ۷۹٫۵ | ۷۹٫۵ | ۸۰٫۰ | ۸۰٫۰ | ۷۹٫۵ | ۷۹٫۵ | . | ۷۹٫۵ |
| ٫۵ | ۱٫۵ | ۱٫۰ | ۱٫۰ | ۱٫۵ | ۲٫۰ | . | ۲٫۰ |
| ۷۲٫ | ۷۱٫۰ | ۷۳٫۵ | ۷۳٫۰ | ۷۴٫۰ | ۷۴٫۵ | . | ۷۳٫۰ |
| 〃 | گوشہ شرق و شمال | گوشہ شرق و شمال | گوشہ شرق و جنوب | 〃 | شرق | . | گوشہ شرق و جنوب |
| ٫۸ | ۱٫۰۳ | ٫۵۱ | ۲٫۰۴ | ۱٫۸۵ | ۱٫۰۳ | . | ۱٫۹۴ |
| ۱۹٫۵۱ | ۲۴٫۹۰ | ۱۲٫۴۲ | ۴۸٫۹۵ | ۴۴٫۴۵ | ۴۴٫۸۲ | . | ۴۶٫۷۳ |
| | | | | | | | ۸۳-۱۹ |

هُوَ الْحَكِيْمُ

اعلیحضرت حضور پرنور بندگانعالی دام ملکہ

# ہدایۃ الرضاعۃ

مؤلفہ لقمان الدولہ اسٹاف سرجن

چونکہ حیدرآباد میں اکثر امرا غربا میں دیکھا گیا ہے کہ شیرخوار کی احتیاط اور اوسکے پرورش کے طریقے بے عنوانی سے ناتجربہ کاروں کے ہاتھوں خصوصًا دیسی خانگی دائیوں اور بوڑھیوں کی نافہمی سے نونہال گل ناشگفتہ کی جانیں زیر خزان اجل ہوجاتی ہیں یعنے قبل ازوقت یہ بنی آدم جو آگے چلکر کیا کچھہ ہونہار اور باعث نفع خلایق ہونے والے تھے وہ نامراد تھوڑی ہی غفلت میں جاں بحق ہوجاتے ہیں اگرچہ یہ امر مسلم ہے کہ اِذَا جَاءَ اَجَلُهُمْ لَا يَسْتَاْخِرُوْنَ سَاعَةً وَّلَا يَسْتَقْدِمُوْنَ بریں ہمہ قضاے معلق کے لئے مسبب الاسباب سے کوئی نہ کوئی سبب گردانا گیا ہے بنابریں جیساکہ ہر مرض کے دفع کے لئے تدابیر کرنا ایک امر لابد ہے ویساہی صحیح المزاج کو امراض

سے محفوظ رکھنا اور اہتمام خور و نوش اوسوقت سے کرنا جب سے کہ زندگی انسان کے لئے غذا واجب ہوئی ہے۔ پس تا تمیز و تشخیص اکل و شرب اوس کم سِن نو نہال کے تغذیہ و تشربہ کے ذمہ دار اوسکے والدین ہیں خصوصًا ماں۔ صرف اِسی اصول پر انسان نہ بھولے کہ تدابیر عقلی اِسکے راہبر ہوں بلکہ ذرا غور کیا جاے تو اوس رزاق حقیقی کے نعماے نامتناہی سے آگہی ہوگی کہ شیر خوار کی زندگی کے لئے دم تولد سے اوس کے غذا کا کیا کچھہ قدرتی اہتمام اوس کی ماں کے جسم میں کیا گیا ہے۔ اوس حکیم علی الاطلاق نے بمصداق عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَالَمْ يَعْلَمْ حکماے ابدان کو اونکے معلومات کا حوصلہ عطا فرمایا ہے۔ جنھوں نے عقلی و علمی اصول سے اور اپنے تجربات حذاقت آیات سے ہدایات تغذیہ و تشربہ کا عمومًا ایک قانون جاری کیا ہے جس میں بالکل احکام الٰہی کا اظہار اور اوسکا اتباع ہویدا ہے۔

اگرچہ اِس مقصد کے حصول کے لئے متعدد حکما اپنے اپنے کتب میں بغرض افادۂ عام عمومًا و خصوصًا بہت

کچھہ تحریر کیا ہے مگر اِس احقر کی نظر سے کوئی
ایسی تحریر اب تک نہ گذری جس میں صرف رضاعۃ
شیر خوار کے لئے مفصل ہدایات دم تولد سے فطام
تک موجود ہوں اِس غرض سے متعدد طبی کتب و
اخبارات سے اور اپنے ذاتی تجارب کی روسے
چند قواعد و ضوابط مع تعریف شیر اور ترجیح شیر
انسان خاصکر شیر مادر بر شیر ہای دیگر اور نتظام حفظ صحت مرضعہ
اور دودہ بڑہنے گھٹنے کے اسباب اور اونکے تدابیر
اور مختصر امراض مرضعہ و مواقع مانع رضاعت اور
ترکیب استعمال شیر حیوانی تشخیص اناکی و مصنوعی
شیرنا و امراض شیر خوار بحالت تولید دندان
مع علاج آغاز غذا اور اوسکے استعمال کا طریق
مسوڑوں کا شگاف وغیرہ وغیرہ تمام مباحث ضروری
مع نقشہ جات فڈنگ باٹل و فلٹر وغیرہ و فرہنگ
الفاظ عربی و انگریزی تحریر کیا ہے کہ جس کے ملاحظہ
سے مطالعین کو خصوصًا اون والدین کو جنکو اپنے
بچوں کو با قاعدہ اصول پر پرورش کرنے کا شوق
ہو آسانی ہو اور وہ اُسکے کاربند ہوکر نتیجۂ احسن

اُٹھائیں اور اپنے نہال امید کو آبیاری تدابیر حفظ صحت سے سرسبز و شاداب دیکھیں۔
اگر اِس میں سہواً کوئی امر پایا جائے تو امید ہے کہ دامن لطف سے اوسکے پردہ پوشی فرمائیں۔

العَبۡد

لُقمانُ الدّولہ

# مچھر اور میلریا پیریسائٹ

از لفٹینینٹ کرنل - ای - لاری - ایم - بی - آئی - ایم - ایس ریزیڈنسی سرجن
حیدر آباد دکن

جانس ہاپکنس یونیورسٹی کے ڈاکٹر مک کیلم نے ہالیٹریڈیم کے طریقۂ تناسل کا احوال ۱۳ - نومبر ۱۸۹۷ء کے لانسٹ میں شائع کیا ہی کہ "ہالیٹریڈیم بقول ڈاکٹر پیٹرک میاین سن ایک قسم کا پیریسائٹ ہی (انٹرا کارپس کیولار پروڈکٹ) جو پرند کے خون کے کارپسکل میں ہوتا ہے انسان کے میلریا پیریسائٹ کے بہت مشابہ ہے" اوسکے بعد لانسٹ مطبوعہ ۱۲ فروری ۱۸۹۸ء میں یہ بات ظاہر کیگئی کہ "پروفیسر شیفر صاحب کی مرتبہ کوین اناٹمی کے حصہ ایمبریالوجی میں ڈاکٹر مک کیلم کا بیان اُووم کے بارآور ہونیکا جو وون بنیڈان صاحب سے ہے اگر اوسکی بجنسہ نقل نہو تو غالباً اوسیکی طرز اوڑائی ہوئی ہے" اوسمیں ان دونوں بیانات کی مناسبت کی کوئی تصریح نہیں ہے بالفرض نہ ہو بھی تو یہ مضمون ایسا ہے کہ ہمکو اون دونوں بیانات کی نقل ضرور ہے -

| بیان دون بنیڈن صاحب مندرجہ کوئین اناٹمی | بیان مک کیلم صاحب |
|---|---|
| ۱ اووم کا بار آور ہونا | ۱ لاویرن باڈی کا بار آور ہونا۔ |
| ۲ اسپرمی ٹوزون اووم میں سما جاتا ہے | ۲ فلاجلم پہلے اپنا سر حلقہ مادہ* میں داخل کرتا ہے پھر جنبش کرکے اپنا کل جسم داخل کرلیتا ہے۔ |
| ۳ اووم اسپرمی ٹوزون سے ملنے کی جگہ پر کسیقدر ابھرتا ہے۔ | ۳ مادہ* کے ایک جانب ایک مخروطی پروسس نمودار ہوتا ہے۔ |
| ۴ اووم میں صرف ایک ہی اسپرمی ٹوزون سماتا ہے۔ | ۴ مادہ* حلقہ میں صرف ایک ہی فلاجلم سماتا ہے۔ |
| ۵ اسپرمی ٹوزون جوں جوں اووم کے وسط کی طرف جاتا ہے دانون پر اوسکا خاص اثر ہوتا ہے۔ | ۵ فلاجلم جب مادہ حلقہ کے وسط میں جاتا ہے تو دانے منتشر ہوجاتے ہیں۔ |

نہایت لایق پروفیسر اوسلر صاحب نے مک کیلم صاحب کے قیاسی طریقہ تناسل کے پیداوار کو بڑے جوش سے خیر مقدم سمجھکر ایک (اسپنڈل) یعنے تکلے کی سی شکل کا مخلوق قرار دیا جسکی نوک شفاف چمکدار ہے جو قایم بالذات ہوسکتی ہے یہ اثبار زندگی میں جسم سے باہر نکلکر بیرونی دنیا میں ظہور پاتے ہیں۔ لفظ (ہوسکتی ہے) پر اس غرض سے

* مادہ پر نشان + ہے اوس سے مؤنث تعبیر ہے۔

نشان کیا گیا ہے کہ یہاں انہوں نے امر مشتبہ ظاہر کیا ہے اور دوسرے مقام میں اوسیکو امر مسلم قرار دیا ہے

حال میں ڈاکٹر پیاٹرک میانسن نے ڈاکٹر مک کیلم کی مسروقی عبارت کا بطور علمی امر مسلمہ کے حوالہ دیا ہے اور ڈاکٹر رانلڈ راس نے حسب منشاء ڈاکٹر میانسن مچھر کو ملیریا اور فائلیریا پھیلانے کا باعث گردانا ہے یہ بات ظاہر ہے کہ اگر مک کیلم صاحب کا لاویرن باڈی کے بارآور ہونیکا مسروقہ احوال واقعی نہیں ہے تو ملیریا کی بابت مچھروںکا مفروضہ بھی غلط ہے۔

ملے ریا کے خون میں اور تندرست پرندوں کے خون میں لاویرن باڈیز کا وجودِ دیگر ہونے کے متعلق واقعات حسب ذیل ہیں۔

انسان میں ملے ریا کے بخار میں جبکہ تلی زیادہ اور ماؤف نہیں ہوتی تو خون میں چند سلز پائے جاتے ہیں خواہ کارپسکلز کے اندر یا باہر ہوں جنمیں لیوکوسائٹ کے دانوں کے مشابہ سیاہ دانے رہتے ہیں اِن سلز کو اونکے محقق کے نام سے لاویرن باڈیز یا پلاز موڈیا کہتے ہیں۔ یہ ملے ریا کے ہر مریض میں نہیں پائے جاتے اِس لئے وہ بیماری کی وجہ نہیں ہو سکتے۔

جبکہ دانے لاویرن باڈیز کے کل پروٹوپلازم میں بکھرے ہوتے ہیں تو

اوس باڈی کی شکل مدوّر ہوتی ہے۔ اور جبکہ یہ دانے سل کے وسط میں جمع ہوجاتے ہیں تو وہ سل نکلہ کی ہمشکل اور ہلالی صورت کا ہوجاتا ہے اوسکو ملے ریا کریسینٹ یعنی ملے ریا کا ہلال کہتے ہیں جسم سے باہر نکالے ہوئے خون میں سلز کے اندرونی سیال کے قوام میں اور اوس سیال کے قوام میں بھی کہ جس میں یہ سلز موجود رہتے ہیں جب فرق ہوجائے مثلاً اگر پانی ملا دیا جائے تو یہ ہلال مدور ہوجاتے ہیں بقول لاویرن صاحب (پانی کھولنے کی سی حرکت) ان دانوں میں پیدا ہوتی ہے اور بعض اوقات پروٹوپلازم کی شاخیں نکل آتی ہیں جنکو فلاجیلائی کہتے ہیں بخلاف اسکے بعض پرندوں میں جو بظاہر تندرست ہیں مثلاً کبوتر۔ زاغ۔ چڑیا وغیرہ کے خون میں سلز ہوتے ہیں خواہ کارپسکل کے اندر یا باہر جنمیں کہ لیوکوسائٹ کے دانوں کے مشابہ سیاہ دانے ہوتے ہیں۔ ان سلز کو محققین پلازموڈیا اونکی شکل کے لحاظ سے۔ اگر ہلالی ہوں تو ہالیٹریڈیا۔ اور مدور ہوں تو پروٹیوزوما کہتے ہیں۔ جب یہ سلز کارپسکل کے اندر ہوتے ہیں تو وہ اول مدور ہوتے ہیں بعدہ ہلالی شکل کے ہوجاتے ہیں کیونکہ اونکی شکل کا اندازہ خون کے سرخ کارپسکل سے جنمیں کہ وہ ہوتے ہیں کیا جاتا ہے۔ جب وہ بہت زیادہ بڑھجاتے ہیں تو نیوکلیس کو ایک

طرف ہٹا دیتے ہیں اور آخرکار کارپسکلز میں سے پھوٹ نکلتے ہیں اونکے علٰحدہ ہوجانے کے بعد جس سیال میں کہ وہ رہتے ہیں اُسکے قوام میں اگر فرق ہوجاے اور وہ پیشترہی سے مدور نہ ہوں تو پانی ملانے سے مدور ہوجاتے ہیں اور اون دانوں میں بقول لاویرن صاحب کھولتے پانی کی سی حرکت پائی جاتی ہے۔ اور کبھی فلاجیلا بھی نکل آتے ہیں۔ یہ ہالیٹریڈیا اور پروٹیوزوما سواے ایک صورت کے ہر طرح سے لاویرن باڈنیر کے مشابہ ہیں وہ یہ ہے کہ ملے ریل ہلال میں دانے سل کے وسط میں جمع ہوتے ہیں اور ہالیٹریڈیا اور پروٹیوزوما کی ابتدائی حالات میں دانے خصوصاً سل کی ہر انتہا پر ہوتے ہیں نقشۂ ذیل سے ملے ریل خون کے لاویرن باڈنیر اور تندرست پرندوں کے خون کے ہالیٹریڈیم اور پروٹیوزوما کی مناسبتیں ظاہر ہیں۔




(۱) ملے ریل ہلال (۲) مدور سل ہے جو نمبر (۱) میں پانی ملانے سے بنجاتی ہے اور نمبر ۳ جبکہ خون کے بیضی سل سے باہر نکل آتے ہیں تب بھی یہی شکل بنتی ہے۔

(۳) پرند کے خون کے بیضاوی نیوکلیس دار سرخ کارپسکلز میں ہالٹیریڈیم کا وجود۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ نیوکلیس کی خاص جگہ ہونے سے ہالیٹریڈیم کی ہلالی شکل کسطرح ہوجاتی ہے۔

(۴) ملے ریل ہلال جو خون کے سرخ کارپسکلز سے ملا ہوا اکثر دکھائی دیتا ہے۔ اس میں یہ ظاہر ہوتا ہے کہ خون کے گول سل پر ہالیٹریڈیم کے دبنے سے ہلالی شکل کس طرح ہوجاتی ہے۔

(۵) ہالیٹریڈیم بلا شرکت غیر دکھایا گیا ہے۔ جس سے کہ خون کے سرخ کارپسکل کا نیوکلیس جسمیں کہ وہ ترقی کرتا ہے ملا ہوا ہے۔ جیسا کہ اکثر ہوا کرتا ہے۔

لاویرن باڈیز کی ہلالی شکل ہوجانا خواہ کارپسکل کے اندر ہو یا باہر بالکل اتفاقی امر ہے۔ اور پلازموڈیم ہالیٹریڈیم یا پروٹیوزوما خواہ انسان کے خون میں ہوں یا پرندوں کے خون میں ہوں ایک ہی چیز ہیں اور اون سب کو لاویرن باڈیز کے ایک ہی نام سے پکارنا چاہئے حیدرآباد میڈیکل اسکول کے لیبوریٹری میں پرندوں کے خون کا امتحان کرنے سے واقعاتِ ذیل تحقیق ہوئے۔

(۱) لاویرن باڈیز ظاہرا تندرست پرندوں کے خون مین پائی جاتی ہیں

(۲) یہ لاویرن باڈیز پرندوں میں اونکے آشیانہ سے باہر نکلنے اور

اونکے پر نکلنے سے قبل نہیں ہوتے ہیں۔ یہ امر کپتان جانسٹن آئی۔ ایم۔ ایس۔ نے دریافت کیا تہا۔

(۳) یہ باڈیز کل پرندون کے خون میں نہیں پائے جاتے ہیں۔ منجملہ ایک سو ایک چڑیوں کے فیصدی اکیاشی کے خون میں پائی گئی چہتیس ۳۶ زاغ میں سے فی صدی ستر تہیں۔ اڑتیس ۳۸ کبوتر سے درو بست بتیس ۳۲ جوان کبوتر میں پائے گئے۔ لیکن جن کے پر نہین نکلے تہے اونمین سے کسی میں نہیں پائے گئے۔ دس مرغابی بارہ ۱۲ مرغ اور چار شکروں میں سے کسی کے خون میں نہیں پائے گئے۔

(۴) جسطرح ملے ریا کے خون میں لاویرن باڈیز کی کشت خون کے باہر نہیں ہوسکتی ویسا ہی پرندوں کے خون کے لاویرن باڈیز کی کشت بہی خون کے باہر نہیں ہوتی۔

(۵) لاویرن باڈیز ٹیکہ لگانے کے ذریعہ سے پیدا نہیں ہوسکتی۔

(۶) کبوتر کے دو بچے جنکے پر نہیں نکلے تہے لیبورٹری میں پرورش کئے گئے اونمیں سے کسی کے خون میں لاویرن باڈیز نہیں تہے۔ ایک کو دانہ اور چہنا ہوا پانی دیا گیا۔ دوسرے کو دانہ زاغ کی تلی اوس کبوتر کا خون جس میں ہالیٹریڈیم موجود تہا اور ملے ریل دلدل کا پانی دیا گیا۔ جسکو چہنا ہوا پانی دیا گیا تہا اوسکے خون میں لاویرن باڈیز

بیس دن میں پیدا ہو گئے۔ دوسرے کو جسے دلدل کا پانی اور بالٹیریڈیم دیا گیا تھا اوسمیں ابھی تک نہین پیدا ہوے *

(۷) پرندوں کی حرارت اور اونکے طحال کی زخامت اوسکا وزن اور خون کے لاویرن باڈیز میں کوئی تعلق باہمی نہیں ہوتا۔

(۸) لاویرن باڈیز میں کسی طرح سے اِکس فلاجیلیشن یا عمل تناسل مشاہدہ نہیں ہوا۔ پروٹوپلازم کے ابتدائی شاخوں سے فلاجیلا بعض وقت سل سے علیحدہ ہو جاتے ہیں مگر یہ کیفیت صرف جسم کے نکالے ہوے خون میں اوسوقت دکھائی دیتی ہے کہ جب اونکے غائب ہونے کا وقت آجاتا ہے۔

اب ہم راس صاحب اور میان سن صاحب کے مچھر اور ملیریا کے مفروض کی نسبت ٹھیک راے قایم کرسکتے ہیں اوسپر غور کرنے سے پہلے چند امور ایسے ہیں جسکا بیان کرنا ضرور ہے۔

اول یہ کہ دنیا کے اِس حصہ میں مچھر کے جسم کی درازی تخمیناً تین ملی میٹر ہے

* کبوتر کا بچہ جسکو دلدل کا پانی دیا گیا تھا مرگیا۔ اوس کی زندگی میں یہ کوشش کی گئی کہ میتھی لین بلو کی پچکاری سے اوسکے خون کے کارپسلز کو رنگ دیا جاوے۔ مگر دوسری پچکاری کے بعد وہ مرگیا۔ پوست مارٹم سے اوسکا دل خوب نیلگون پایا گیا۔ بہت تھوڑے سے خون کے سلز رنگین ہو گئے تھے۔

میا نسن صاحب کے مضمون مطبوعہ برٹش میڈیکل جرنل کے ساتھ کے نقشہ میں اس کیڑے کے خالی معدہ کی درازی مع مری اور امعا کے کٹے ہوئے انتہا کے راس صاحب کی پیمائش کی بموجب قریب ۲½ سنٹی میٹر کے ہے۔

دوسری بات یہ ہے کہ ڈاکٹر راس نے مچھرونکو لوے اور چڑیونکا خون کھلانے کا متواتر حوالہ دیا ہے۔ اس بات کے معلوم ہونے سے نہایت دلچسپی ہوگی کہ آیا ان پرندوں کے پر نوچ ڈالے گئے تھے یا نہیں۔ کیونکہ مچھروں کا پردار جانوروں کو کاٹنا اور اونکا خون پینا قریب قریب ناممکن ہے۔

تیسری بات یہ ہے کہ ڈاکٹر میانسن اور راس صاحب لکھتے ہیں کہ مچھر پر عمل تشریح کیا گیا۔ یہ ایک بچوں کا کھیل تھا۔ علم کی خاطر اسطرح سیکڑوں مچھروں کا خون کیا گیا دوسو چالیس ایک مرتبہ اور دوسو پچاس دوسری مرتبہ یہ کیا آسان بات ہے۔ جو لوگ مچھر کا تشریح کرنا آسان کام خیال کرتے ہیں اوسکی کوشش کریں تو معلوم ہوجائیگا کہ نہایت طاقت دار خردبین کے ذریعہ سے بھی یہ بات ناممکن ہے کہ مچھر کا معدہ اسطرح دکھائی دے کہ اوسکے دیوار و نپر کے رنگین سلنر شمار ہوسکیں ڈاکٹر پیاٹرک میانسن نے میجر رانلڈ راس صاحب کے مچھر اور ملے ریا

کی تحقیقات کا حوالہ بیان کیا ہے جسکا خلاصہ یہ ہے -
تخمیناً ایک سال ہوا کہ ڈاکٹر راس نے ایک ابلق پر کے مچھر کے معدہ میں ایک رنگین سل پایا جسکے علامات خاص ملے ریا پیارا سائٹ کے بالکل مشابہ تھے - یہ ابھی تک ثابت نہیں کیا گیا کہ ملے ریا بخار میں اور رنگ میں کوئی تعلق ہے - اور اس بات کا دعوے بھی نہیں کیا گیا کہ رنگ کے علاوہ کوئی چیز تھی جو راس صاحب کے ملے ریا کے رنگ دار سلز سے مشابہت رکھے - لیکن ان دلائل پر راس صاحب کو اس بات کا بھروسہ تھا کہ اوسنے ملے ریا پیارا سائٹ کی ایک شکل خارج از جسم دریافت کرلی - لیکن اس موقع پر امر واقعی اور قیاس میں مطابقت نہیں پائی جاتی - خوش قسمتی سے عین اس موقع پر امریکہ سے مدد ملی - مک کالم صاحب کا سرقہ مضمون عمل تناسل تھا جسکے نتائج میانسن صاحب واضح طور سے بیان کئے ہیں و ہو ہذا
کچھ عرصہ کے بعد پرشدہ کروِش نے اپنی شکل بدل دی اور اونمیں خود بخود حرکت کرنے کی طاقت پیدا ہوگئی - در اصل وہ متحرک کیڑے نکلے جو تمام و کمال اصل ہالیٹریڈیم کا رنگ آمیز مادہ تھا جن میں درآمد کی بڑی قوت پائی گئی - مان لیا چاہیئے کہ یہ قوت درآمد کچھ منشا رکھتی ہے - افسوس ہے کہ چمکدار نوک والے متحرک کیڑوں کی نسبت مک کیلم صاحب

کی تحقیقات کو جو بیان مسروقہ اور امر بحث طلب ہے بغیر از تصدیق
اور مشاہدات کے جسکو ڈاکٹر میانسن اور راس نے امر مسلمہ گردانا
اگر وہ کیڑے (جو تحقیق شدہ مک کیلم صاحب ہیں) درحقیقت خون میں
موجود ہوتے تو آسان تہا لیکن اطمینان بخش آزمایش نہیں ہوئی
اور وہ قصہ جسکو ڈاکٹر میانسن واقعی عجیب تصور کرتے ہیں ڈاکٹر راس
کو چاہیئے کہ سلسلۂ تحقیقات کو کماحقہ جاری رکہیں۔ وہ مچہر جسکو ملیریا
سے مبتلا شدہ چڑیا کا خون پلایا گیا۔ اوسکے تشریح شدہ معدہ میں راس صاحب
جسم رنگین پاکر یہ دعوے کرتے ہیں کہ مک کیلم صاحب کے تحقیق شدہ
چمکتے ہوے نوکدار ہالیٹریڈیم درآمد اور حرکت کی طاقت ہونیسے
خون کے سفید اور سرخ کارپسکلز میں سے گزر سکتے ہیں۔ اسوجہ سے
رنگین جسم میں بہی (جو پروٹیوزوما کی غیر تصدیق شدہ پیداوار ہے)
درآمد وحرکت کی طاقت ہونی چاہیئے۔ جس کے سبب سے وہ مچہر
کے معدہ کی دیواریں گزر سکے۔ اِس سے یہ نتیجہ نہیں نکلتا گو کہ
پلازموڈیا کے متعلق راس صاحب نے منطقی بحث کی ہے۔ جبکہ پروٹیوزوما بجائے
مچہر کے معدہ کی بیرونی سطح تک پہنچ جائے پہر تو اونکو پروٹیوزوما کا کیڑا یا
کیہنا اور اونکی اولاد یا پیداوار کا حسب تحقیق راس صاحب جرمنل راڈ
کی شکل پیدا ہونا جو حسب تحقیق میانسن صاحب سیاہ کیڑے کے قرابتی برابر

(فسٹ کزن) ہیں مچھر کے سفید خون ہیں اور اسکے زہردار غدود میں اور اوسکی خرطوم میں اور بعدہ انسان اور پرند کے دوران خون میں پتہ لگانا سہل ہے ۔

الحاصل میانسن صاحب کے جادۂ قیاس پر راس صاحب نے ملے ریا پر مچھر کا قصہ ختم کردیا۔ لہذا دنیا کو ملے ریا سے نجات دینے کے لئے اگر صرف مچھر دفع کردیے جائیں تو کافی ہے ۔

برٹش میڈیکل جرنل اسکی انجام دہی کے لئے گورنمنٹ ہند کو یہ رائے دیتا ہے کہ جن تالابوں میں مچھر ہوں اونکی سطح پر ہر مہینے میں ایک بار کیاس کا تیل ڈالا جاے ۔

ملے ریا پاراسائٹ کی بحث کا نتیجہ مچھروں سے جہاں تک ہے، یا مچھر نکرنا بخار کے متعلق جو قیاسات اس اصول پر قائم کیے گئے ان میں سے ایک کی بھی اصلیت نہیں۔ اور باوجودیکہ یہ معلوم ہے کہ مچھر کی پیدایش منجملہ بہت سی جگہوں کے تالاب بھی ایک جگہ ہے ۔ تاہم ہندوستان کا کل پانی آئندہ سے کیاس کے تیل سے گندہ کیا جاے۔ پلاز مودسٹ کے حسب منصوبۂ خیالات مچھروں کے دفعیہ کو اسقدر اہم جانکر ذی وقعت طبی اخبارات سے تحریک ہونا اہل فن کی راے کی ابتریکی قوی دلیل ہے ۔

کچھ دن ہوئے کہ دیہات سے ایک مریضہ میرے پاس شکم کی رسولی کے آپریشن کے واسطے جو کہ اوویرین ٹیومر خیال کیا گیا تھا بھیجی گئی۔ مینے یہ تشخیص کی کہ ٹیومر نہ تھا بلکہ سلیے ریل تلی اپنی جگہ سے ہٹی ہوئی تھی۔ اوسکو ہر روز بخار آتا تھا۔ اگر سلیے ریا کی تشخیص میں خردبین قابل اطمینان نہ ہوتی تو یہ فیصلہ چند منٹ میں ہی ہوجاتا لیکن خردبیں سے ملاحظہ کرنے سے خون میں لاویرن باڈیز دکھائی نہیں دیئے اسوجہ سے تشخیص کا فیصلہ کونین کے ذریعہ سے کیا گیا۔ جس کے اثر سے رسولی بتدریج رفع ہوگئی۔

پلازموڈیسٹ کے خیالات اور منصوبوں کی ضرورت کے لحاظ سے (اوسیقدر ضرورت کے موافق جسقدر کہ ملیریا پیاراسائٹ کرلیتی) ملیریل امراض کے اصطلاحات کی بے ترتیبی اور اوسکے استعمال کی پابندی نہ کرنے کی کوشش کی گئی۔ اس صورت میں کوٹے ڈین جاڑہ بخار کو بالکل خارج کرنا ہوگا۔ کیونکہ پلازموڈیسٹ کو پیاراسائٹ کے دلچسپ لائف سائیکل کو ایک دن میں پورا کرنے کی دقت ہوتی ہے۔ نہایت جلد اعتقاد لانے والے انسان کو مشکل سے اعتقاد آویگا۔ کہ کوٹے ڈین پیاراسائٹ ایک دن میں دوران خون میں سرخ کارپسلز کا پیچھا کرسکتا ہے اور اوسکو پکڑ سکتا ہے اوسکے اندر

داخل ہو سکتا ہے۔ بڑہ سکتا ہے۔ ہیموگلوبین کو نگل سکتا ہی۔ ہضم کرسکتا ہے اور رنگ بنا سکتا ہے۔ اور ہت پھوٹ کر دس یا بارہ نئی بچہ پیاراسائٹ پیدا کرسکتا ہے۔ لیکن جب اڑتالیس گھنٹہ میں نگلے تو یہ دقت نہیں ہوتی۔ اِسوجہ سے بہت سا پیاراسائٹ آیندہ سی ٹرشین ہو جاتا ہے
اگر ملے ریل پیاراسائٹ کے علم میں ابتری کے پورا کرنے کے واسطے کسی چیز کی ضرورت تھی تو پروفیسر کوچ کے افریقہ کے عجیب اور سریع سفر سے پوری ہوگئی۔
کوچ صاحب نے اس بات کا اظہار کیا ہے کہ کوئی ڈبن کوئی چیز نہیں ہے اور میں نے تدہاری کی ایک نئی سٹگل دریافت کی ہے جس میں کہ وقفہ ہر چوتھے دن ہوتا ہے ۱۲۱ ۔۔۔
کہ افریقہ کا نہایت مہلک بخار بجز سنکونزم کے اور کچھ نہیں۔ اور خون میں ملے ریا کریسینٹ کی موجودگی اوس مرض سے محفوظ ہونے کی علامت ہے۔
ملے ریا بخار کی نسبت بہت سے بے بنیاد عطائی منصوبے اور خیالات ہوے ہیں اور اس بات کی ضرورت ہے کہ ایک کمیشن مقرر ہو کہ خون کے سلنہ کی فزیالوجی کی نسبت (جس کے متعلق ہم کو کم وقفیت ہے) تحقیقات کرے ورنہ ملے ریا کی

پیتھالوجی سے ہکو ہمیشہ ناواقفیت رہے گی۔ جب تک کہ ... خون کے کارپسکلز کی فزیالوجی پورے طور سے معلوم نہو۔ لاویرن باڈیز کی نسبت خیال کرنا فضول ہے۔ لاویرن باڈیز کو خون کی اصل کارپسکلز کی بے ترتیب اصلاح خیال کرنا چاہیئے نہ کہ علٰحدہ ساخت۔ اِس اعتقاد کا اصول یہ ہے کہ لاویرن باڈیز خون کے پیداوار ہیں اور موجودہ سلز میں سے ہی نکلے ہیں۔ اونکی جسمانی خصوصیات کامل طور سے اصل سل کی ساخت میں تبدل کی وجہ سے ہے۔

خلاصہ یہ کہ بناوٹ اصلی ساخت پر غالب آجاتی ہے اور خون کے کارپسکلز سے جو لاویرن باڈیز پیدا ہوتے ہیں اون میں ٹھیک شکل اون کارپسکلز کی نہیں آتی ہے جس سے کہ اونکا تولد ہوا ٭

٭ یہ فقرہ اخبار ٹائمس کے خاص مضمون سے جو ورچو کی نسبت تھا بعد ضروری تبدلات کے لیا گیا فقط

# صحتنامہ دکن مڈیکل جرنل بابتہ جمادی ۱ سنہ ۱۳۱۶ جلد ۱ نمبر ۲

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| فہرست مضامین | ۱۷ | ڈوسپیپ شیز | ڈسپیپ شیہ |
| ۱۰۴ | ۱ | بٹیجنگ | مینیجنگ |
| ۱۰۵ | ۳ | آئیگا | رہیگا |
| " | ۶ | رجسٹرو انڈیا ٹائمس | رجسٹر انڈ ٹائمس |
| ۱۱۹ | ۱۵ | بادی | مادّی |
| ۱۲۰ | ۸ | بادی | مادّی |
| ۱۲۴ | ۱۵ | یاز یارده | یاز یاده |
| ۱۲۸ | ۶ | بچاے | بچانے |
| ۱۳۹ | ۱۰ | پائی کاریونٹ | بائی کاربونٹ |
| ۱۴۳ | ۱۱ | ڈرام ٹک | ڈرام تک |
| ۱۴۵ | ۲ | لمپونڈ | کمپونڈ |
| ۱۴۸ | ۶ | پلد | جلد |
| " | ۱۰ | بائی کاریونٹ | بائی کاربونٹ |
| " | ۱۲ | روشیل | اوشیل |
| ۱۵۰ | ۴ | ب جسبے | ب جیسے |
| " | ۶ | کامنو | کائنو |
| ۱۵۵ | ۱۰ | رکھی گئی | رکھی جائے |

صحتنامہ دکن میڈیکل جرنل بابتہ جمادی الآخر سنہ ۱۳۱۶ جلد ۱ نمبر ۲

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۱۵۵ | ۱۱ | سببت | ضرورت |
| " | " | لکہو واکٹراکٹ | لکوئیڈ اکسٹراکٹ |
| ۱۵۹ | ۱۲ | بیماو | بیمار |
| ۱۶۱ | ۱۶ | کوریڈ | ورید |
| ۱۶۲ | ۱۲ | اسٹبون | اسیٹون |
| ۱۶۴ | ۱۲ | غالٹ | غالب |
| ۱۷۲ | ۷ | نتظام | انتظام |
| " | ۱۳ | فٹر | فلٹر |
| ۱۷۸ | ۱۵ | سلے رل | سلے ریل |
| " | ۱۵ | نسکل | شکل |
| ۱۸۲ | ۴ | سنٹی مے ٹر | سلے مے ٹر |
| ۱۸۹ | ۱ | عام وقفیت | عدم وقفیت |

sive mental energy and excitement and is an excellent calmative. It is valuable in hysterical paroxyms, neurasthenia, neuralgia, neuralgic headaches and sick headaches. In bilious headaches it may relieve the symptoms, but should be followed by the careful use of aperient medicines, as Epsom salts and senna. Drastic cathartics should be avoided.

**DIRECTION.**

Place the wafer in a glass of water until thoroughly softened (about one-half to one minute) and place it in the mouth while still soft; swallow with the drink of water. If relief is not obtained repeat it in an hour, but it is not advisable to take more than three wafers in succussion. The wafers should be taken as early in the attack as possible.

It should be remembered that headaches are a symptom only, and that treatment to be successful in ultimate cure must reach the cause, which may be very variable. General attention to hygiene is most important. The diet should be wholesome and moderate, avoiding too much pastry, candies and other sweets. Tea and coffee should be indulged in sparingly or not at all, and smoking should be very limited. Plenty of exercise should be taken and excessive mental work and worry should be avoided. Plenty of sleep in properly ventilated rooms is one of the best nerve recuperators known. The bowels should be kept normal, but powerful cathartics and laxatives should be avoided, as they only aggravate the difficulty. In nervous subjects there should be careful avoidance of all emotional and nervous excitement.

**SYED ABDUL RUZZACK & Co.**

CHEMISTS,

**Hyderabad, Deccan.**

Vol. I. No. 2. THE DECCAN MEDICAL JOURNAL. Sep —Oct. 1898. Jamadiulavval 1316 H.

# S. SULTON'S
# INSTANT HEADACHE CURE.

Headache is a common symptom of disease and may occur as a forerunner or accompaniment of a great variety of maladies, though commonly it is not a serious symptom.

## SICK HEADACHE.

This variety of headache is too common to need very much elaboration. Popularly it is supposed to arise from disorders of digestion, though this is an error. It is nervous in origin and the sickness which accompanies it is rather an effect than a cause. Its symptoms are familiar to most persons.

## BILIOUS HEADACHE.

Another common form of headache is the bilious headache. It occurs over the head and brow, and is accompanied by dizziness. It is due to a disturbance of digestion and the secretions, and is usually preceded by constipation, indigestion, etc.

## HYSTERICAL HEADACHE.

Delicate and hysterical women are often subject to headaches of nervous origin and may often be associated with some womb troubles of disordered monthlies.

## OTHER FORMS.

Diseases of the heart, lungs, kidneys, brain and other organs are often indicated by headaches, and when there is any reason to suspect such grave disorders no time should be lost in consulting a physician.

## TREATMENT.

In all of the simpler forms of headache the treatment may be carried on at home and without consulting a physician. THE INSTANT HEADACHE CURE moderates exces-

*Raib-ul-sani to 14th Jamadi-ul-avval 1316 Hijri.*

| Wednesday. | Thursday. | Friday. | Saturday | Sunday. | Monday | Tuesday. | Wednesday. | Thursday. | Friday. | Saturday. | Sunday. | Monday. | Tues day. | Wednesday. | Thursday. | Friday. | Saturday. |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | | | amadi-awal | | | | | | | | | | | | |
| 27 | 28 | 29 | 30 | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 11 | 12 | 13 | 14 |
| 8 | 9 | 10 | 11 | 12 | 13 | 14 | 15 | 16 | 17 | 18 | 19 | 20 | 21 | 22 | 23 | 24 | 25 |
| 14 | 15 | 16 | 17 | 18 | 19 | 20 | 21 | 22 | 23 | 24 | 25 | 26 | 27 | 28 | 29 | 30 | Oct. 1 |
| . | .. | ... | .. | .. | .. | | . | ... | ... | ... | . | | .. | | .. | | ... |
| 28·293 | 28·290 | 28·294 | | . | 28·272 | 28·208 | 28·204 | 28·206 | 28·308 | 28·234 | 28·376 | 28·388 | 28·378 | 28·400 | 28·125 | .. | 28·350 |
| 28·179 | 28·174 | 28·175 | | .. | 28·156 | 28·148 | 28·080 | 28·177 | 28·182 | 29·208 | 28·247 | 28·254 | 28·216 | 28·271 | 28·296 | .. | 28·219 |
| 76 | 75·5 | 76·5 | .. | .. | 78·5 | 78·5 | 78·8 | 80 | 79·5 | 79·5 | 80·5 | 80·5 | 80 | 80 | 80 | .. | 81 |
| 77 | 76·0 | 76·5 | . | .. | 79·5 | 79·5 | 79.5 | 80·5 | 80·5 | 80 | 81 | 81 | 81 | 80·5 | 80·5 | .. | 81·5 |
| 72 | 72 | 73 | ... | ... | 75· | 74·5 | 74 | 73 | 75 | 75 | 75·5 | 75·5 | 75 | 75 | 75 | .. | 76·5 |
| 5 | 4 | 4·5 | .. | .. | 4·5 | 5· | 5·5 | 4·5 | 5·5 | 5 | 5·5 | 5·5 | 6 | 5·5 | 5·5 | | 5 |
| 7[illegible] | 79 | 80 | . | ... | 80·5 | 79·5 | 80 | 80·5 | 80·5 | 80 | 81 | 81 | 81 | 81 | 81·5 | ... | 81·5 |
| 76 | 76·5 | 77 | . | .. | 77·5 | 78·5 | 78·5 | 78·5 | 79· | 79·5 | 79·5 | 80 | 80 | 79·5 | 79·5 | .. | 79·5 |
| 2 | 2·5 | 3 | .. | ... | 3 | 1 | 1·5 | 2 | 1·5 | 1·5 | ·5 | 1 | 1 | 1·5 | 2 | .. | 2 |
| 71·5 | 71·5 | 72 | ... | ... | 74 | 74·5 | 73·5 | 72 | 72 | 72 | 71 | 73·5 | 73 | 74 | 74·5 | ... | 73 |
| ... | S W | S W | .. | ... | N | W | N E | N | ... | ... | N E | N E | S E | ... | E | . | S E |
| 73·6 | 66·8 | 49·9 | ... | ... | 10·63 | 1·87 | 16·9 | ·78 | 1·45 | ·81 | 1.03 | ·51 | 2·04 | 1·58 | 1·05 | .. | 1·9 |
| 174·33 | 160·38 | 119·97 | ... | ... | 255·27 | 44·90 | 40·66 | 18·82 | 85·0 | 19·53 | 24·90 | 12·42 | 48·95 | 444·5 | 44·82 | ... | 46·73 |

*Statement of Meteorological observations from 15th*

| Observations. | | Friday | Saturday. | Sunday. | Monday. | Tuesday. | Wednesday. | Thursday. | Friday. | Saturday. | Sunday | Monday. | Tuesday. |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | | Rabi-ns-sani | | | | | | | | | | | |
| Dates. | Hijri ... | 15 | 16 | 17 | | 19 | 20 | 21 | 22 | 23 | 24 | 25 | 26 |
| | | Mehir | | | | | Aban. | | | | | | |
| | Fasli ... | 26 | 27 | 28 | | 30 | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 |
| | | September | | | | | | | | | | | |
| | English ... | 2 | 3 | 4 | | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 11 | 12 | 13 |
| TIME OF OBSERVATION. | | 8 A. M. | | | ... | .. | ... | ... | ... | .. | ... | .. | ... |
| Barometer. | As actually observed | 2·270 | 28·254 | 28·268 | 28·244 | 28·208 | 28·240 | 28·220 | 28 202 | 28 182 | 2·172 | 28·216 | 28 256 |
| | After correction ... | 28·144 | 23·125 | 28 144 | 28·118 | 2·179 | 28·114 | 28·094 | 28·076 | 23·163 | 23·063 | 28·100 | 28·137 |
| Accompanying Thermometer .. | | 79 5 | 80·5 | 78·5 | 79· | 80·5 | 79 | 79 | 79 | 76·5 | 76 | 75·5 | 76·5 |
| Dry Bulb Thermometer | | 80·8 | 80·5 | 79·5 | 80· | 79·5 | 80 | 80 | 79·6 | 77 5 | 77·5 | 77 | 76·5 |
| Wet Bulb do. | | 79 5 | 76.5 | 75·5 | 76· | 77· | 76 | 76 | 75·5 | 73·5 | 73 | 74·5 | 73 |
| DIFFERENCE | | 1 | 4 | 4 | 4 | 2·5 | 4 | 4 | 4 | 4 | 4·5 | 2·5 | 3·57 |
| Maximum Thermometer | | 79·5 | 82 | 81 | 81 | 81 | 81 | 845 | 80 | 80·5 | 79·5 | 77·5 | 78 |
| Minimum do .. | | 79·5 | 79 5 | 79 5 | 79 | 79·5 | 79 | 79 | 79 | 78 | 77 | 75·5 | 76 |
| DIFFERENCE | | ... | 2·5 | 1·5 | 2 | 1·5 | 2 | 2·5 | 1 | 2·5 | 2·5 | 2 | 2 |
| Minimum wet Bulb Thermometer .. | | 72·5 | 72·5 | 72·5 | 75 | 75 | 75 | 74·5 | 74 | 73 | 72 | 71 | 71 |
| Anemograph | Direction of Wind ... | N. W. | East. | East. | West. | ... | ... | ... | ... | ... | ... | ... | ... |
| | Velocity per hour ... | 29 1 | 2·72 | 3·10 | ·41 | 3·03 | 2· | 52 | ·96 | 9·56 | 7·08 | 6·41 | 9·83 |
| | Motion during 24 hours | 69·93 | 65 21 | 74·44 | 10· | 92· | 48· | 12·57 | 73·08 | 224·69 | 170·11 | 153·92 | 216·10 |

ORDER dated 27th Rabi-us-sani 1316 H.

Private leave for a month and-a-half is granted to Hakim Mahomed Ismail of Banswara Hospital, from 14th Shehrewar to 28th Mehar 1307 Fasli.

ORDER dated 8th Jamadi-ul-avval 1316 Hijri.

Special leave for one month is granted to Hakim Kirsapji Dadabhai of Khamammet Hospital from 15th Aban 1307 Fasli to 15th Azur 1308 Fasli.

*Statement of Births and Deaths within the limits of Chadarghat Municipality for Rabi-us-sani 1316 Hijri.*

| The Months Quarters. | | Births. Male. | Births. Female. | Deaths. Male. | Deaths. Female. |
|---|---|---|---|---|---|
| From 1st to 7th Rabi-us-sani | ... | 16 | 9 | 13 | 13 |
| ,, 8th to 15th ,, | ... | 14 | 15 | 12 | 8 |
| ,, 16th to 22nd ,, | ... | 21 | 21 | 21 | 16 |
| ,, 23rd to end of ,, | ... | 17 | 14 | 18 | 16 |
| Total | ... | 68 | 59 | 64 | 53 |

*Statement of average rainfall throughout H. H. the Nizam's Dominions for Rabi-us-sani 1316 Hijri.*

| The last dates of the weeks. | Inches. | Cents. |
|---|---|---|
| From beginning of season to 29th Rabi-ul-avval. | 17 | 78 |
| ,, 7th Rabi-us-sani.. | 18 | 29 |
| ,, 14th ,, ... | 19 | 38 |
| ,, 21st ,, ... | 21 | 84 |

multiply in other media? If so, what are they? There is here given merely the outline of Surgeon-Major Ross's work. Doubtless he or others will soon grapple with the other problems it suggests and show how to solve them. It is impossible in a short space to give in detail the multitudinous experiments and observations which he has carried out. Suffice it to say that they have been done in a masterly way. The practical applications of the discovery are immeasurable and the establishment of the fact that as the bite of the snake or the rabid dog inoculates the blood of the victims of these creatures so the musquito conveys malaria, would open up a new and hopeful phase as regards the prevention of disease in the tropics.—THE LANCET, August 20, 1898.

---

## *LEAVES, TRANSFERS, &c.*

ORDER dated 18th Radi-us-sani 1316 A.D.

Special leave of a month and-a-half is granted to Hakim Mahomed Abdul Rahman of the Beruni-Balda Hospital; the work of this Hospital will be performed by Hakim Syed Muhi-ud-din of Bodhan Hospital who is now on leave and is present in Balda, as his leave is to terminate on 18th Mehar 1307 Fasli. The Hakim on leave will receive the pay of his post in the Beruni Balda Hospital, and the Hakim in charge will get his pay from Bodhan Hospital. The arrangement of work at the latter Hospital will continue the same as it was during the leave of Syed Muhi-ud-din.

ORDER dated 18th Rabi-us-sani.

Special leave for two months is granted to Hakim Kharsaji Dadabhai of Khamammet Hospital from 15th Shahrewar 1307 Fasli.

In the paper read by Dr. Patrick Manson at the Edinburgh meeting of the British Medical Association the speaker was able to quote from telegraphic communications with Surgeon-Major Ross which showed that the further researches spoken of have been undertaken. The next stage seems to be that the coccidia now burst and what Surgeon-Major Ross calls germinal vermicules which had formed in its interior are set free in the body, blood and tissues of the musquito. Then came a step in the investigation of great consequence : it was no other than the discovery of these vermicules in the venemo-salivary glands of the musquito. Surgeon-Major Ross during dissection of the musquito found a couple of head glands with a duct leading towards the proboscis of the animal and traced the parasite vermicules into these glands. The climax of the discovery was now within his grasp and he elucidated it thus :—He allowed musquitos to feed on birds infected with proteosoma ; after a few days he fed the musquitos on birds whose blood was void of any parasite infection. He found in due course that the parasite-bearing musquito had infected the healthy birds and that their blood was charged with proteosoma.

Thus the analogy between bird and human infection has only to be proved to establish that the musquito is a carrier of malaria and an infector of man. Much has yet to be done, however, before the full significance of the musquito in malaria is worked out. Malaria, we know, multiplies without the intermediary of any vertebrate. Does it do so solely in musquitos ? If so, we have yet to learn how it passes from musquito to musquito. Does it

